

روحانی وجسمانی امراض نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں
April-2015
ماہنامہ
خزینہ روحانیات
لاہور
جلد نمبر 5 | شمارہ نمبر 12
قیمت شمارہ
80 روپے
نواں خاص نمبر
"حفاظت نمبر"
ہر شر سے پناہ کی خاص دعا... دعائے استعاذہ
لوح مبارک برائے روحانی حفاظت
صدقات سے حفاظت
اللہ جل جلالہ کے امر کے بغیر کسی کو نفع اور نقصان نہیں پہنچتا
میرا سالہا سال کا سفر میں حفاظت کا وظیفہ
ایمانی، روحانی، جسمانی حفاظت کے لیے مسنون دعائیں
غلط لوگوں اور دشمنوں کی نظر سے پوشیدہ رہنے کا ایک خاص عمل
ہر برائی، شر اور تمام موذی چیزوں سے حفاظت کے خاص الخاص اعمال
اولیائے کرام، بزرگانِ دین، اکابرین علمائے کرام اور عاملین کاملین کے حفاظت کے مجرب اعمال

# دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی خدمات سے فائدہ اٹھائیں

آج کل ہر کوئی کسی نہ کسی درجہ میں پریشان ہے۔ شاید ہی کوئی ایسا انسان ہو جس کو کوئی پریشانی نہ ہو۔ پریشانی کے حل کے لئے ہر کوئی اپنے بس میں جہاں تک ممکن ہو، تدابیر اختیار کرتا ہے۔ ان تدابیر میں روحانی تدابیر بھی ہیں جن سے وہ فائدہ ممکن ہے، جو اکثر اوقات دنیوی تدابیر سے ممکن نہیں ہوتا۔ ذیل میں مختصر تفصیل دی جارہی ہے، جس کو پڑھ کر آپ کو معلوم ہوگا کہ روحانی علاج کن مقاصد میں آپ کے لئے مفید ہوسکتا ہے۔

**معاشی مسائل 8** قرض ادا نہ ہونا، قرض وصول نہ ہونا، تنگیٔ رزق، نوکری نہ ملنا یا جلدی چھوٹ جانا، کاروبار نہ چلنا، جو بھی کام کریں اس میں نقصان ہی ہونا، پیسہ آنا مگر خرچ ہوجانا، بیرونِ ملک سفر میں رکاوٹ ہونا۔

**تعلیمی مسائل 8** سبق یاد نہ ہونا، پڑھنے میں دل نہ لگنا، یاد ہونے کے باوجود غلطی کرنا، امتحان میں نتیجہ اچھا نہ آنا یا فیل ہونا۔

**شادی کے مسائل 8** رشتہ نہ آنا، رشتہ آنا مگر طے نہ ہونا، خاص جگہ پر شادی ہونے میں رکاوٹ، منگنی ہوکر یا رشتہ طے ہوکر ٹوٹ جانا وغیرہ۔

**زوجین کے مسائل 8** زبان دراز ہونا، گالیاں دینا، مارنا پیٹنا، خرچہ نہ دینا، باہر عورتوں میں دلچسپی رکھنا، ناجائز تعلقات، طلاق یا خلع تک معاملہ پہنچنا، ساس سسر نند بھاوج وغیرہ کے ناجائز رویے، گھر والوں کا آپس میں لڑنا، گھر والوں کا ایک دوسرے کی عزت نہ کرنا وغیرہ۔

**اولاد کے مسائل 8** نافرمانی، غلط راہ پر چلنا، بچوں کا آپس میں لڑنا وغیرہ۔

**دشمن کے مسائل 8** جان کا دشمن ہوجانا، ناجائز مقدمہ کردینا، جائیداد یا حق پر قبضہ کرلینا، جادو ٹونہ کرواتے رہنا، زبان سے نقصان دینا وغیرہ۔

**جادو کی تخریب کاریاں 8** رشتہ، صحت، اولاد، کاروبار، معاش، ترقی، عزت، کسی بھی قسم کی بندش و نقصان کرنا۔

**جنات کی ستم ظریفیاں 8** نظر آنا، دباؤ ڈالنا، ڈرانا، آوازیں آنا، چھت پر چلنے پھرنے کی آوازیں آنا، رونے ہنسنے کی آوازیں آنا، چیز یا رقم کا چوری ہونا، چیزوں کا اپنی جگہ سے غائب ہوکر دوسری جگہ سے ملنا، خون پانی تیل وغیرہ کی چھینٹیں پڑنا، گھر میں موجودگی کا احساس ہونا وغیرہ۔

**جسمانی امراض 8** علاج کروانے کے باوجود بیماری کا ٹھیک نہ ہونا، رپورٹس ٹھیک آنے کے باوجود بیماریاں ہونا، ایک بیماری کا ٹھیک ہونا تو دوسری کا لگ جانا، مسلسل گھر میں بیماری کا ڈیرے جمائے رکھنا، بڑی بیماریاں مثلاً کینسر، دل و جگر و دماغ کے امراض وغیرہ۔

**خواتین کے خاص امراض 8** اولاد نہ ہونا، حمل کا اسقاط ہونا یا ہوتے رہنا، صرف لڑکیاں ہونا، اولادِ نرینہ کا حصول، رحم کے ہر قسم کے امراض

**نفسیاتی امراض 8** غصہ، خوف، مایوسی، شہوت، بے سکونی، وحشت، وہم، وساوس کی کثرت، خیالوں میں کھوئے رہنا وغیرہ۔

اگر درج بالا مسائل میں سے آپ کسی مسئلہ یا مسائل کا شکار ہیں یا کوئی اور جائز خواہش یا دنیوی مقصد ہے تو اعتماد کے ساتھ تفصیل سے خط لکھیں، email کریں، فون کریں یا بالمشافہ ملاقات کرلیں۔ عام ملاقات بروز اتوار شام 4 بجے تا 7 بجے کی جاتی ہے۔

مولانا محمد عرفان 0321-4661681 (اوقات: دوپہر 2 تا 5 بجے علاوہ جمعہ و اتوار)

سید عامر علوی 0300-8439477 (اوقات: دوپہر 3 تا 9 بجے علاوہ جمعہ و اتوار)

**روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور**

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772

darulamal.org/ruhaniilajgah

ruhaniilajgah.blogspot.com

darulamalchishtia@gmail.com

**اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین**

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

جلد 5 جمادی الثانی ۱۴۳۶ھ...... اپریل 2015ء شمارہ 12

**چیف ایڈیٹر** خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

**ایڈیٹر** مولانا حافظ علی آفاق صاحب

**سب ایڈیٹر** مولانا حافظ محمد عرفان صاحب



**سرکولیشن، اشتہارات و شکایات** 0322-4773786

**خط و کتابت کا پتہ** پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

**ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں**

**مشیر قانونی** چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

**برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے**

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: magazine@darulamal.org
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

| قیمت خاص نمبر | سالانہ ممبرشپ عام ڈاک | سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک |
|---|---|---|
| 80 روپے | 650 روپے | 900 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
ٹیلی نار 03437772721...... یو پیسہ 33343082867
موبی کیش 03028401977۔ یو بی ایل اومنی 03437772772

**4 بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔
برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

**ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment**

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین ......اپریل ۲۰۱۵ء ......جمادی الثانی ۱۴۳۶ھ



## معذرت

حفاظت نمبر کے لیے کافی مضامین موصول ہوئے۔ کچھ معیاری نہیں تھے۔ کئی معیاری تھے اور ہم چھاپنا بھی چاہتے تھے، خاص کر قارئین کے تجربات ...... مگر چند بڑے مضامین کی وجہ سے جگہ نہیں رہی اور وہ مضامین بھی اپنی نوعیت کے اعتبار سے انتہائی اہم تھے، اس لیے جگہ نہ ہونے کی وجہ سے مضامین اور تجربات چھپ نہ سکے۔

ایسے تمام افراد سے ہم معذرت خواہ ہیں، جن کے مضامین اور تجربات حفاظت نمبر میں شائع نہ ہو سکے۔ ان شاء اللہ، آئندہ شماروں میں شائع کر دیے جائیں گے۔ (مدیر)

# اداریہ

مولانا علی آفاق

اللہ تعالیٰ شانہٗ کا جتنا شکر ادا کیا جائے کم ہے کہ اس کے خاص فضل واحسان سے ہم خزینہ روحانیات کا نواں خاص نمبر شائع کرنے میں کامیاب ہوئے۔ ادارہ کی ہمیشہ سے ترجیح رہی ہے کہ قارئین کو معیاری، علمی مضامین اور قیمتی اعمال سے روشناس کرایا جائے اور قارئین کے حوصلہ افزاء خطوط اور علمی حلقوں کی طرف سے بھرپور پذیرائی اسکا منہ بولتا ثبوت ہے۔ اس پر ہم اپنے جملہ قارئین، مضمون نگار دوست اور اراکین خزینہ روحانیات کے شکر گزار ہیں۔ ہمارا یہ خاص نمبر "حفاظت نمبر" ہے۔ روحانی علوم میں علمی موشگافیوں سے ہٹ کر حقیقی تصور تین بنیادی اشیاء ہیں۔

1 تشخیص 2 علاج 3 حفاظت

لوگ تشخیص بھی کر لیتے ہیں یا کروا لیتے ہیں۔ بعض لوگ علاج بھی کر لیتے ہیں اور کروا لیتے ہیں مگر تیسری اہم چیز "حفاظت" سے عموماً غفلت برتنے میں مریض اور عامل دونوں ہی یکساں طور پر مجرم ہیں۔

علاج کرنے والے عاملین اور مریض وظائف پڑھتے اور پڑھاتے رہتے ہیں۔ مگر "مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی" کے مصداق بنتے ہوئے تو وظیفہ ترک کیا جاتا ہے اور نہ ہی بدلا جاتا ہے اور نہ ہی تشخیص کروانے کی زحمت کی جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے جادو معمولی ہے، جان لیوا ہے یا پھر خاندانی نظام کی تباہی پر منتج ہوتا ہے۔ اس کی کوئی پرواہ نہیں ہوتی۔ مثلاً 15 سال سے منزل کا مبارک عمل پڑھا جا رہا ہے مگر حالات نہ صرف بدتر ہو رہے ہیں بلکہ دن بدن معاشی مسائل کے ساتھ خاندانی ناچاقی میں اضافہ ہو رہا ہے۔ اب اگر کسی منزل کے عمل کے حقیقی جناتی عامل سے اجازت لیکر یا ہمارے ادارے سے چلہ کشی کی جاتی تو ایک ہفتہ میں ہی اپنی آنکھوں سے منزل کے کرشماتی عمل کے اثرات دیکھتے۔

اس لئے جادو، جنات کے ماہر، تسخیر کے ماہر، ہمزاد کے ماہر یا دیگر دلی خواہشات کو پورا کرنے کی بجائے حصار اور حفاظت کو یقینی بنائیں، تاکہ مریض روز، روز عامل کے دروازے پر نہ آئے اور تکالیف سے محفوظ رہے۔

میرا موقف اور گزارش یہ ہے کہ علاج کے بعد حصار، حفاظت اور دفاع پر بھرپور توجہ حقیقی اور کلی شفاء میں اہم کردار ادا کرتا ہے، دفاع صرف وظائف دیکھ کر، بتا کر، چھاپ کر اور پڑھ کر ہرگز ممکن نہیں۔ اس کے لئے بھرپور راہنمائی اور باریک بینی سے عمل تجویز کروانا، عامل کامل سے کسی عمل کی خصوصی اجازت اور چلہ کشی کر لینا اور پھر حالات کے اعتبار سے تدریجاً دفاع کو مضبوط بنانا آپکی روحانی حفاظت کا سبب کے درجے میں انتہائی مجرب ہے۔ ورنہ دوسری صورت میں عامل برا، عملیات برے وظائف بے کار قرار دینے سے دنیا کے ساتھ آخرت کے برباد ہونے کا خطرہ ہے۔

اللھم احفظنا منہ

الحمد اللہ ہمارے ادارے سے حفاظت کے حصار، علاج اور تشخیص کی تربیت حاصل کی جا سکتی ہے آخر میں جناب حکیم غلام سرور شباب صاحب کے علمی اور نایاب مضمون پر شکریہ ادا کرنا ضروری ہے۔ اللہ ہم سب کو ان کے علوم سے منتفع فرمائے۔

دیگر بے شمار مضامین اور مفید کالم وغیرہ جو اشاعت میں شامل نہیں ہو سکے۔ ان کے لکھاری دوستوں سے معذرت اور دل چھوٹا نہ کرنے کی درخواست کے ساتھ وعدہ ہے کہ وہ آئندہ حفاظت کے موضوع پر خاص نمبر میں شائع کئے جائیں گے۔

اللہ تعالیٰ اس "حفاظت نمبر" کو بھی پہلے "خاص نمبرز" کی طرح شرف قبولیت سے نوازیں۔ آمین

والسلام

سیدی و مرشدی شیخ و مربی عارف باللہ شیخ الحدیث حضرت مولانا

# مشرف علی تھانوی دامت برکاتہم العالی

# کا حفاظت کیلئے ایک خاص وظیفہ

خالد مقبول حفظہ اللہ

روزانہ صبح فجر کے بعد اور شام مغرب کے بعد مذکورہ دعائیں پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے اللہ تعالیٰ تمام آفات سے حفاظت فرمائیں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

گھر سے نکلتے وقت یہ آیات پڑھ لینے سے ان شاء اللہ آفات وحوادثات سے حفاظت رہے گی۔

أُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿۱۰۸﴾ (النحل: 108)

اِنَّا جَعَلْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَفِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا ﴿۵۷﴾ (کہف: 57)

يٰسٓ ﴿۱﴾ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ﴿۲﴾ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۳﴾ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۴﴾ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ﴿۵﴾ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ﴿۶﴾ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۷﴾ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ﴿۸﴾ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ﴿۹﴾ (یٰس: 1-9)

اَفَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ وَاَضَلَّهُ اللّٰهُ عَلٰى عِلْمٍ وَّخَتَمَ عَلٰى سَمْعِهٖ وَقَلْبِهٖ وَجَعَلَ عَلٰى بَصَرِهٖ غِشٰوَةً ۭ فَمَنْ يَّهْدِيْهِ مِنْۢ بَعْدِ اللّٰهِ ۭ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿۲۳﴾ (الجاثیہ: 22)

از: حضرت مفتی شفیع صاحبؒ معارف القرآن، جلد: 5 صفحہ: 491

## دعاءِ انس

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کو شیطان، ظالم سلطان اور درندوں سے حفاظت کے لیے یہ دعا تعلیم فرمائی:

اَللّٰهُ اَكْبَرُ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ، بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ، بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ اَعْطَانِيْ رَبِّيْ، بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ، بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ دَآءٌ، بِسْمِ اللّٰهِ افْتَتَحْتُ، وَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ، اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ اَحَدًا، اَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِخَيْرِكَ مِنْ خَيْرِكَ الَّذِيْ لَا يُعْطِيْهِ اَحَدٌ غَيْرُكَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ، اِجْعَلْنِيْ فِيْ عِيَاذِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ سُلْطَانٍ وَّمِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ، اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَحْتَرِسُ بِكَ مِنْ شَرِّ جَمِيْعِ كُلِّ ذِيْ شَرٍّ خَلَقْتَهٗ، وَاَحْتَرِزُ بِكَ مِنْهُمْ وَاُقَدِّمُ بَيْنَ يَدَيَّ، بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ، اَللّٰهُ الصَّمَدُ، لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ، وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ، وَمِنْ خَلْفِيْ مِثْلَ ذٰلِكَ، وَعَنْ يَّمِيْنِيْ مِثْلَ ذٰلِكَ وَعَنْ يَّسَارِيْ مِثْلَ ذٰلِكَ وَمِنْ فَوْقِيْ مِثْلَ ذٰلِكَ

(عمل الیوم واللیلۃ لابن السنی ص: 168)

## مصائب وحادثات سے حفاظت کی دعا

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص ان کلمات کو صبح کے وقت پڑھ لے گا تو شام تک اس کو کوئی مصیبت نہیں پہنچ سکتی اور جو شام کو پڑھ لے گا تو صبح تک اسے کوئی مصیبت نہیں پہنچ سکتی۔ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ، مَا شَاءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ، وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔ (عمل الیوم واللیلۃ لابن السنی ص 30)

# اللہ جل جلالہ کے امرِ کے بغیر کسی کو نفع اور نقصان نہیں پہنچتا

خالد مقبول حفظہ اللہ

میرا روحانی علاج کے شعبہ سے بیس سال سے زائد کا تعلق ہے۔ کئی طرح کے مریضوں سے واسطہ پڑا۔ ان مریضوں میں عقیدہ کے حوالے سے جو غلط باتیں دیکھیں، ان میں ایک اہم غلطی ''اللہ ﷻ کو حقیقی طور پر نفع و نقصان کا مالک نہ ماننا ہے''۔ کئی پڑھے اور مذہبی افراد بھی زبانی طور پر تو اقرار کرتے ہیں مگر حقیقت سے واقف نہیں یا ان کا عقیدہ ابھی مضبوط نہیں۔

خاص کر جادو اور جنات کے مریضوں میں یہ بات بہت زیادہ دیکھنے میں آئی۔ جادو کروانے والے، کرنے والے یعنی جادوگر اور جنات و شیاطین سے نقصان پہنچنے کا حد سے زیادہ خوف بلکہ یقین ہوتا ہے کہ وہ عمل کریں گے اور ہم پر اثر ہو جائے گا یا جنات ہم پر حملہ کریں گے اور ہم پر اثرات آئیں گے یا نقصان ہو جائے گا۔

اسی لیے ضروری سمجھتا ہوں کہ اس عقیدہ کی صحیح تشریح ہو جائے اور عقیدہ صحیح اور مضبوط ہو جائے۔

وضاحت کے لیے بنیادی بات سمجھنا ضروری ہے۔ وہ یہ کہ جب بھی ہمارے نفع یا نقصان کے لیے کوئی تدبیر کرتا ہے تو اس کے بعد ''امرِ ربّی'' یعنی ''اللہ کا فیصلہ'' ہوتا ہے کہ ہم کو کتنا نفع پہنچے یا کتنا نقصان؟ پھر جو فیصلہ ہوتا ہے، وہی عملی طور پر ہوتا ہے۔ اس کو درج ذیل مثالوں سے سمجھیں:

1. ایک صورت یہ کہ کسی جادوگر نے ہمارے خلاف عمل کیا۔ اپنی طرف سے اس نے بہت مضبوط عمل کیا۔ اب ''امرِ ربّی'' یہ ہے کہ 100% کی جگہ صرف 20% اثر ہو تو جادو خود بخود 80% ضائع ہو جائے گا اور ہم پر لازمی 20% اثر ہوگا۔

2. دوسری صورت یہ کہ کسی جادوگر نے ہمارے خلاف عمل کیا۔ اپنی طرف سے اس نے بہت مضبوط عمل کیا۔ اب ''امرِ ربّی'' یہ ہے کہ 100% اثر ہو تو ہم پر لازمی 100% اثر ہوگا۔ چاہے جتنے مرضی حفاظت کے اعمال ہم لوگ پڑھتے رہیں۔ یعنی پورا اثر ہوگا۔

یہاں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر 100% ہم پر جادو کا اثر ہوتا ہے تو پھر حفاظتی اعمال پڑھنے کا کیا فائدہ؟

اس کا جواب یہ ہے کہ ''امرِ ربّی'' میں بہت حد تک آپ کے اعمال اور نیت کا دخل ہوتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میرا بندہ میرے بارے میں جیسا گمان رکھتا ہے، میں اس کے ساتھ ویسا ہی معاملہ کرتا ہوں۔ اگر وہ میرے بارے میں اچھا گمان رکھتا ہے تو میرا معاملہ اس کے ساتھ ویسا ہی ہے اور اگر وہ میرے بارے برا گمان رکھتا تو میرا معاملہ اس کے ساتھ ویسے ہی ہے''۔ {مسند احمد اور صحیح ابن حبان}

جب آپ عمل کرتے ہیں اور بے یقینی کی کیفیت سے کرتے ہیں تو ''امرِ ربّی'' میں آپ کے یقین کے مطابق فیصلہ ہوتا ہے۔ اور جو جادو یا جن آپ کو نقصان دینے کے لیے آ رہا ہوتا ہے، اس کو آپ کو نقصان دینے کے لیے جانے دیا جاتا ہے۔ کتنے مریض ایسے دیکھے جن کا یقین ہوتا ہے کہ فلاں شخص عمل کرتا ہے اور ہمیں نقصان ہوتا ہے۔ ان کی زبان پر یہ نہیں آتا کہ اللہ ﷻ کی مرضی سے ہم کو تکلیف پہنچی ہے۔ اللہ ﷻ کو تو وہ بیچ سے ہی نکال دیتے ہیں۔ بس وہ ہیں اور جادوگر۔ جادوگر حملہ کرتا ہے اور ان پر اثر ہوتا ہے۔ ایسے لوگوں کو اسی حال پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔

دوسری طرف وہ لوگ بھی ہیں جو عمل کرتے ہیں اور اللہ ﷻ پر یقین رکھتے ہیں کہ وہ حفاظت فرمائیں گے۔ اور یقین بھی کامل درجہ کا رکھتے ہیں۔ ان کے

ساتھ اسی نیت کے مطابق فیصلہ ہوتا ہے۔ اس کی بہت بڑی مثال ہمیں اس واقعہ سے ملتی ہے۔ حضرت طلق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ "ایک شخص حضرت ابودردا رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ "آپ کا مکان جل گیا"۔ فرمایا: "نہیں جلا"۔ پھر دوسرے شخص نے یہی اطلاع دی تو فرمایا "نہیں جلا"۔ پھر تیسرے شخص نے یہی خبر دی تو آپ نے فرمایا "نہیں جلا"۔ پھر ایک اور شخص نے کہا: اے ابودردا! آگ کے شرارے بہت بلند ہوئے مگر جب آگ آپ کے مکان تک پہنچی تو بجھ گئی۔ فرمایا: مجھے معلوم تھا کہ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کرے گا (کہ میرا مکان جل جائے) کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ جو شخص صبح کے وقت یہ کلمات پڑھ لے، شام تک اس کو کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی۔ میں نے صبح یہ کلمات پڑھے تھے اس لیے مجھے یقین تھا کہ میرا مکان نہیں جل سکتا۔ وہ کلمات یہ ہیں: اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ ........ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ"۔

یہاں صرف حضرت ابودردا رضی اللہ عنہ کا یقین تھا، جس کے مطابق اللہ ﷻ نے فیصلہ فرمایا۔

خود اللہ ﷻ نے قرآن میں اشاد فرمایا ہے کہ

*......مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا ۚ وَمَا يُمْسِكْ ۙ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝٢

"اللہ جو رحمت لوگوں کے لیے کھول دے اسے کوئی روکنے والا نہیں اور جسے وہ روک دے، اس کے بعد اسے کوئی جاری رکھنے والا نہیں۔ اور وہ سب پر غالب اور بڑی حکمت والا ہے"۔

حفاظت بھی ایک رحمت ہے۔ اگر اللہ ﷻ کی رحمت سے ہماری حفاظت ہو رہی ہے تو کون ہے جو اس پر غالب آ سکتا ہے؟

*......قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝٥١ (سورۃ التوبۃ)

"آپ کہہ دیجئے کہ ہمیں ہرگز کوئی مصیبت نہیں پہنچ سکتی سوائے اس کے جو اللہ نے ہمارے حق میں لکھ دی ہے۔ وہی ہمارا کارساز ہے اور مومنوں کو تو اللہ پر ہی بھروسہ کرنا چاہیے"۔

اسی طرح رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کا ارشاد گرامی ہے:

"اور اس بات پر یقین کر لو کہ اگر پوری امت جمع ہو کر تجھے نفع پہنچانا چاہے تو نہیں پہنچا سکتی سوائے اس کے جو اللہ نے تمہارے حق میں لکھ دیا ہے۔ اور اگر پوری امت جمع ہو کر تمہیں نقصان پہنچانا چاہے تو نہیں پہنچا سکتی سوائے اس کے جو اللہ نے تمہارے حق میں لکھ دیا ہے"۔ (ترمذی 2516)

سمجھدار کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔ اللہ ﷻ کی مرضی کے بغیر ہمیں نہ نفع پہنچ سکتا ہے، نہ نقصان۔ کسی بھی غیر اللہ سے نہ نفع کی امید رکھنی چاہیے اور نہ ہی اس سے کسی نقصان کا خوف کھانا چاہیے۔ کیونکہ غیر اللہ سے اس بات کا خوف کھانا کہ وہ اپنے ارادے اور اپنی قدرت سے جس کو چاہے اور جو چاہے نقصان پہنچا سکتا ہے، یہ شرک اکبر ہے۔ افسوس کہ اس وقت بہت سے افراد اس میں مبتلا ہیں۔ وہ جادوگر یا جن کو ایسا ہی سمجھتے ہیں کہ وہ نفع یا نقصان پہنچا سکتا ہے۔ اللہ ﷻ کا خیال بھی ان کو نہیں آتا۔ یہ مرض صرف مریضوں میں نہیں بلکہ عاملین میں بھی بہت زیادہ ہے۔ میں کئی ایسے عاملین کو جانتا ہوں جو اسی خوف میں رہتے ہیں کہ فلاں عامل ہمارے اوپر عمل کر کے نقصان پہنچا رہا ہے۔ جنات ہمارے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور مسلسل نقصان ہو رہے ہیں۔

پنجابی کے مشہور شعر ہیں

| | |
|---|---|
| جا کو را کھے سائیاں | مار سکے نہ کوئی |
| بال نہ بانکا کر سکے | جب سب جگ بیری ہوئی |

اسی کو دوسرے الفاظ میں یہ کہا جاتا ہے کہ "جسے اللہ رکھے، اسے کون چکھے"۔

اپنا عقیدہ درست کیجئے۔ اللہ ﷻ پر یقین رکھتے ہوئے عمل کریں، وظائف پڑھیں، تدابیر کریں۔ یہ بات کبھی ذہن سے نہ نکلے کہ ہماری تدبیر پر نتیجہ مرتب ہوا یا ہوگا۔ تدبیر کرنا آپ کا کام۔ نتیجہ، جو اللہ ﷻ کی مرضی ہوگی، وہی مرتب ہوگا۔ اللہ ﷻ ہم سب کو یقینِ کامل عطا فرمائیں اور ہمارے تمام عقائد درست فرما دیں۔ آمین

# فہرست کتب مکتبہ العارف

**نادر کتب عملیات، تعویذات، وظائف، حاضرات، رمل، جفر، نجوم، پامسٹری، جنات، جادو، آسیب وغیرہ (فوٹوسٹیٹ مجلد)**

**روحانی، عملیاتی، طبی اور تصوف کے موضوع پر فوٹوسٹیٹ کتب کی مکمل فہرستیں طلب فرمائیں۔ اور جلد ہی اپنا آرڈر بک کروائیں۔**

| نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت |
|---|---|---|
| تعویذات بے نظیر | (جناب سید ذوالفقار علی شاہ اجمیری) وظائف وعملیات پیران پیر۔ کتاب میں خاص طور پر اس بات کا خیال رکھا گیا ہے کہ محبت تسخیر اور دوسرے مقاصد کے لیے آسان اور پر تاثیر مجرب عملیات شامل کیے جائیں۔ | 280 |
| تاثیر کلام اللہ | سید رشید احمد اجمیریؒ۔ عملیات قرآن مجید، بزرگان دین کے قیمتی تجربات، برائے حل المشکلات، کشائش رزق، عملیات سورۃ فاتحہ، ختم خواجگان، ختم قادریہ، عملیات سورۃ یاسین ودیگر سورۃ قرآن، فالنامہ عجیب، عملیات امراض وآسیب، متفرق عملیات، محبت ودشمنی، ادائیگی قرض وغیرہ وغیرہ۔ | 255 |
| تحفۃ الرسول ﷺ | (میاں عبدالرزاق مدنی) پاکستان کی تاریخ میں پہلی مرتبہ شہنشاہی نسخہ جات وعملیات، بیماریوں کا روحانی علاج | 300 |
| جواہر التعویذات | (محمد عنایت اللہ لاہور) اسماء الحسنیٰ کے معانی، عملیات، موکلات، نقوش اور تعویذات کا نادر مجموعہ (1878ء لاہور) | 240 |
| جامع الانوار و کاشف الاسرار | حکیم عبدالوحید خان مضطر لکھنوی۔ علم نقوش و تعویذات (بمبئی) | 410 |
| جملۃ المقاصد (اسیر القلوب) | میاں شفیق حسین قادری چشتی۔ نہایت آسان زبان میں ستاروں کی سعد و نحس ساعتوں کا ذکر، ستاروں کی رفتار، دوستی و دشمنی، ازدواجی نمبر و عناصر کا بیان نیز اعمال درج ہیں اور سو فیصد مجرب اور کامیاب ہیں۔ | 340 |
| جواہر العلوم (اردو) | علامہ طنطاوی جوہری مصری کی مشہور و معروف عربی کتاب کا اردو ترجمہ، مترجم: مولوی عبدالرحیم صاحب (بمبئی 1941ئ) | 385 |
| جادو کے تماشا کی تیسری کتاب (شعبدہ بازی) | | 250 |
| جادو پرکاش | (منشی غلام نبی) جادو کے کھیل، شعبدہ بازی (1913ء نولکشور) | 255 |
| جوتش سارمالا | (پنڈت کرشن کمار جتیلی) علم نجوم کی نادر کتاب | 385 |

| نام کتاب | تعارف کتاب | قیمت |
|---|---|---|
| جامع العلوم اردو (ستینی) ساٹھ علوم والی کتاب | (امام فخر الدین رازیؒ) ساٹھ علوم کا تعارف معہ باون علوم حکیم بوعلی سینا، ہر ایک علم کا تفصیلی تعارف | 480 |
| جامع الاسرار (روحانی) | (حکیم محمد رفیق حجازی) اپنی نوعیت کی لاثانی کتاب جس میں عملیات، وظائف، روحانیات کو جامع اور مفصل بیان کیا گیا ہے۔ | 255 |
| جواہر الحروف | سید ابوالحسن محمد عبداللہ صدیقی | 240 |
| جوہر سلیمانی | گلشن مراد۔ عامل لاثانی عبداللہ شاہؒ | 325 |
| جنات حصہ اول | رئیس امروہوی | 255 |
| جادوگروں کا بادشاہ | استاد کی مدد کے بغیر چند دنوں میں فن جادو (شعبدہ بازی) رہبر شعبدہ بازی سیکھنے کے لیے باتصویر اور آسان کتاب | 360 |
| چشمہ فیض (کلید کامیابی) | (سید شاہ بخاری) زیارت حضور سرور دو عالمؐ، دست غیب، اسناد وخواص سورۃ مزمل شریف، جادو تلوار کا توڑ، قید سے رہائی، عورت کی خواہش، جلد شادی ہونا، دردزہ، حمل، عشق ومحبت، بغض وجدائی، دشمن سے انتقام، خواب بندی، چور کی پہچان، سانپ، بچھو کتے کاٹے کے منتر، عملیات برائے امراض، دولت مند بننے، کشائش رزق، مصائب ومشکلات، خواص الحروف، خواص الایام، وظائف استخارے، اعمال سورۃ یاسین، سورۃ رحمٰن، سورۃ تغابن، سورۃ ملک، اسبوع مقدس وغیرہ | 325 |
| چشمہ طلسم وبحر طلسم (رام پرشاد عامل لکھنوی) | عجائبات طلسم، وشی کرن، قوت باہ وامساک، خضاب، فلزات، جانوران موذی، شعبدات، غائب ہونا، شکلیں بدلنا، حب وبغض، جن پری سے ملاقات، طریق ہمزاد، حب وبغض فتوحات رزق، خواب بندی، دریافت چور، دفع آسیب، قابو کرنا، شیشہ میں اتارنا، امراض نسواں حاضرہ وغیرہ۔ (لاہور 1922ئ) | 325 |
| حزب البحر | (الحاج سید محبوب علی شاہ قادری چشتی) | 200 |
| حقیقت نجوم | (منجم الملک غلام سبطین قریشی) علم نجوم کی بہترین کتاب | 425 |
| حاضرات ارواح (حصہ اول) | (رئیس امروہوی) | 300 |

رابطہ: المکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، لاہور
042-35410586, 0322-4773786, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

# روحانی درسگاہ

## میں روحانی حفاظت کے لیے سکھائے جانے والے اعمال

## بغیر فیس والے اعمال

**عوام:** (1) آیت الکرسی (2) معوذتین (3) عمل حفاظت یا حافظ یا حفیظ (4) حصار کا بنیادی عمل

**خزینہ روحانیات کے ممبران:** (1) حصار کا خاص عمل (2) دعائے حزب البحر (3) دعائے حزب النصر (4) درود تنجینا (5) منزل (پہلے درجہ کا عمل)

**علمائے کرام:** (1) دعائے حزب البحر (2) دعائے حزب النصر (3) درود تنجینا (4) منزل (پہلے دو درجوں کے عمل) (5) معوذتین کا خاص عمل (6) عمل تہدیدی نامہ مبارک (7) جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا خاص عمل (8) آیت الکرسی کا خاص عمل

**خواتین:** (1) آیت الکرسی (2) معوذتین (3) عمل حفاظت یا حافظ یا حفیظ (4) حصار کا بنیادی عمل

## فیس والے اعمال

| عمل | فیس |
|---|---|
| منزل | 2100 |
| حصارِ خاص | 2100 |
| حصارِ قرآنی کبیر | 2100 |
| سات سلام چہل کاف | 5100 |
| امنت باللہ کا عمل | 6100 |
| آیت الکرسی باموکل | 8100 |
| سورۃ مزمل باموکل | 15000 |
| سورۃ جن باموکل | 15000 |
| علم الدفاع کورس (بنیادی) | 5000 |
| علم الدفاع کورس (ماہر) | 10000 |

مزید کئی طرح کے روحانی حفاظت کے اعمال سکھائے جاتے ہیں

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ، لاہور پاکستان

ruhanidarsgah
+ruhanidarsgah97
darulamalchishtia

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور - پوسٹ کوڈ 54570 فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772 (صبح 11 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ و اتوار)

darulamal.org/ruhanidarsgah
ruhanidarsgah@gmail.com
ruhanidarsgah.wordpress.com
ruhanidarsgah.blogspot.com
ruhanidarsgah






+92-322-7772772

# صدقات سے حفاظت

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب مدظلہٗ

صدقہ وخیرات اصطلاح شریعت میں وہ عطیہ ہے جو اللہ کی رضا اور خوشنودی حاصل کرنے کے لئے حصول ثواب کی نیت سے اس کی راہ میں خرچ کیا جاتا ہے صدقات وخیرات انسانی زندگی میں پیش آنے والے تمام آفات ومصائب کے ٹلنے روحانی وجسمانی بیماریوں کے خاتمہ، رزق وعمر کے بڑھنے، ہر قسم کی برائیوں کے کھلتے دروازوں کے بند ہونے، گناہوں کے اثرات بد سے محفوظ رہنے، فرشتوں کی بددعاؤں اور اللہ تعالیٰ کے غضب وغصہ اور ناراضگی سے بچنے، موت کی سختی سے لیکر قبر کے عذاب، حشر کی گرمی، حساب کی سختی، پل صراط کی تیزی اور جہنم کی دہکتی ہوئی آگ سے خلاصی پانے کا ایک بہت بڑا ذریعہ ہیں۔

دور حاضر میں جبکہ ہر طرف سے فتنوں اور خطروں، آزمائشوں اور پریشانیوں نے ہر انسان کو گھیرا ہوا ہے ایسی حالت میں ہمیں صدقات وخیرات کی کثرت کرنی چاہیے۔

## صدقات سے حفاظت کے متعلق چند

## احادیث وواقعات

### برائی کے 70 دروازوں سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

الصدقۃ تسد سبعین بابا من السُوء۔

صدقہ برائی کے ستر 70 دروازوں کو بند کرتا ہے۔ (بخاری شریف)

### آفات وبلیات سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

بادروا بالصدقۃ فان البلاء لا یتخطاھا

صدقہ کرنے میں جلدی کرو کیونکہ بلائیں صدقہ سے آگے نہیں بڑھ سکتیں بلکہ صدقہ سے رک جاتی ہیں۔

### مال ودولت کی کمی سے حفاظت

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ

ما نقصت الصدقۃ من مال

صدقہ کرنے سے مال کم نہیں ہوتا (بلکہ اس میں برکت ہوتی ہے اور مال بڑھ جاتا ہے)۔

### بندش رزق سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں۔

یا ابن آدم أنفق أُنفق علیك (بخاری)

اے انسان تو میری راہ میں خرچ کر میں تیرے اوپر خرچ کرونگا!

### فرشتوں کی بددعا سے حفاظت

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ روزانہ آسمان سے 2 فرشتے اترتے ہیں ان میں سے ایک صدقہ کرنے والے کیلئے دعا کرتا ہے۔ اَللّٰھُمَّ اَعْطِ مُنْفِقًا خَلَفًا ۔ یا اللہ اسکو نعم البدل عطا فرما۔ دوسرا فرشتہ بخیل کیلئے بددعا کرتا ہے۔ اَللّٰھُمَّ اَعْطِ مُمْسِکًا تَلَفًا ۔ یا اللہ بخیل کے مال کو نقصان پہنچا اور اس کو برباد کر!۔ (بخاری)

### اللہ کے غضب سے حفاظت

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا

الصدقۃ تطفیٔ غضب الرب

صدقہ اللہ کے غضب (غصہ) کو ٹھنڈا کرتا ہے۔

## نحوست گناہ سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

الصدقة تطفی الخطیئة کما یطفئی الماء النار

صدقہ گناہوں کو ایسے بجھا دیتا ہے جس طرح پانی آگ کو بجھاتا ہے۔

## بری موت سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

ان الصدقة تدفع میتة السوء

صدقہ بری موت سے بچاتا ہے (مسند احمد)

## محشر کی گرمی سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

کل امری فی ظل صدقته یوم القیامه

صدقہ کرنے والے پر قیامت کے دن اس کا صدقہ سایہ فگن ہوگا۔

(قیامت والے دن جب سورج بہت قریب ہوگا کوئی سایہ نہ ہوگا)۔

## عذاب جہنم سے حفاظت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

تصدقوا فان الصدقة فکاکم من النار

صدقہ کیا کرو کیونکہ صدقہ تمہیں دوزخ سے بچالے گا!

## اولاد کی حفاظت

سائل نے صدا لگاتے ہوئے ایک دروازے پر دستک دی۔ عورت نے اپنے حصے کی رکھی ہوئی روٹی سائل کی جھولی میں ڈال دی۔ علی الصبح وہ عورت خاوند کے پاس کھیتوں میں جارہی تھی اس کی گود میں اس کا چھوٹا بیٹا تھا۔ اچانک سامنے سے ایک بھیڑیا آکر اس عورت پر جھپٹا اور اس کے معصوم بیٹے کو اپنے منہ میں ڈال کر بھاگ اٹھا۔ عورت نے آسمان کی طرف دیکھا اور کہا یا اللہ میرا بیٹا بچالے! ایک فرشتہ آیا اس نے آکر بھیڑیے سے بچہ لے کر عورت کو واپس کرتے ہوئے کہا یہ لقمہ اس لقمے کا بدلہ ہے جو تم نے اللہ کے نام پر سائل کو دیا۔ یعنی صدقے کی برکت سے اللہ نے اس کے بچے کی زندگی کو بچالیا۔

## بیماری سے حفاظت

ایک شخص گردے میں پتھری کی وجہ سے شدید تکلیف میں تھا ڈاکٹروں نے آپریشن تجویز کر دیا۔ اکلوتا بیٹا نئی ملازمت کی پہلی تنخواہ پا کر خوشی سے جھومتا والد کے آپریشن کے اخراجات کا حساب لگاتا ہوا آرہا تھا۔ کہ اچانک اس کے ذہن میں صدقے کا خیال آیا تو اس نے تنخواہ کی ساری رقم والد صاحب کی شفایابی کی نیت سے اللہ کے راستے میں خرچ کردی۔ گھر پہنچ کر اس کی خوشی کی انتہا ہی نہ رہی جب اس نے والد صاحب کو خوش وخرم اور پرسکون دیکھا والد صاحب کہنے لگے بس بیٹا تھوڑی دیر پہلے درد ایسے غائب ہوگیا جیسے کبھی ہوا ہی نہ تھا۔ بے شک اللہ کے نبی کا فرمان عالیشان برحق ہے کہ داوو مرضاکم بالصدقة

''اپنے بیماروں کا علاج صدقہ سے کرو''۔

## بری تقدیر سے حفاظت

ایک دفعہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے حواریوں کے ساتھ تشریف فرما تھے۔ ایک دھوبی کپڑوں کی گٹھڑی اٹھائے سلام کرتا ہوا گذرا۔ حضرت عیسیٰؑ نے حواریوں سے کہا کہ اس دھوبی کے جنازے میں ظہر کے بعد سب آجانا! مقررہ وقت پر حضرت عیسیٰؑ اپنے حواریوں کے ساتھ جب وہاں پہنچے تو بہت حیران ہوئے کہ وہ دھوبی تو زندہ ہے اور کپڑے دھو رہا ہے۔ اتنے میں جبرائیلؑ حاضر خدمت ہوئے اور عرض کیا کہ 3 روٹیوں کے صدقے نے اس کی جان بچالی۔ اس کی گٹھڑی میں زہریلا سانپ تھا جونہی یہ اس کو کھولتا وہ اس کو کاٹ لیتا اور یہ مرجاتا مگر اس کو کھولنے سے پہلے اس نے 3 روٹیاں صدقہ دیں جس کی وجہ سے صدقے نے اس کی بری تقدیر کو بدل کر رکھ دیا اور اللہ نے اس کی جان بچالی!

## رزق کے خاتمے سے حفاظت

حضرت موسیٰ علیہ السلام کے دور میں ایک آدمی تنگی رزق کا شکار تھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے عرض کرنے لگا کہ آپ جب کوہِ طور پر اللہ تعالیٰ سے ہم کلامی کیلئے جائیں تو اللہ تعالیٰ سے عرض کرنا کہ میری قسمت کا رزق مجھے ایک بار اکٹھا ہی عطا فرما دیں تا کہ بجائے روز روز بھوکا رہنے کے چند دن تو سیر ہو کر کھا سکوں۔

اللہ رب العزت نے فرمایا میرے نبی اس کی قسمت و مقدر میں رزق بہت کم ہے اس لئے اس کو تھوڑا تھوڑا مل رہا ہے۔ آپ کے کہنے پر اس کو سب اکٹھا ہی دے دیتا ہوں۔

کچھ عرصے کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام جب اس راستہ سے دوبارہ گزرے تو عجیب نظارہ دیکھا ایک بڑی سرائے تعمیر ہے لوگوں کا رش ہے، لوگ آرہے ہیں اور لنگر کھا کر جا رہے ہیں۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ سے عرض کیا کہ یا اللہ آپ تو فرما رہے تھے کہ اس کے مقدر میں بہت کم رزق ہے تو اللہ رب العزت نے فرمایا کہ اے موسیٰ جو میرے ساتھ تجارت کرے اس کو نقصان یا خسارہ کیوں ہوگا۔

یعنی جو میرے راستے میں خرچ کرے۔ میری مخلوق پر خرچ کرے میں اسکے رزق میں اضافہ کیوں نہ کردوں۔

## تنگی رزق سے حفاظت

حضرت فاطمہؓ کا بیماری کی حالت میں انار کھانے کو جی چاہا۔ گھر میں فقط ایک ہی درہم تھا حضرت علیؓ شیر خدا انار خریدنے کی نیت سے گھر سے بازار گئے۔ واپسی پر ایک فقیر نے صدا لگائی۔ علی! اللہ کے نام پر کچھ دے جائیں۔ گھر اور جیب میں اس وقت سوائے انار کے کچھ نہیں فقیر کو وہی انار دے دیا۔ اور خالی ہاتھ گھر واپس آگئے۔ ابھی حضرت فاطمہؓ کے پاس پہنچے ہی نہ تھے کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ دروازہ کھولا تو سامنے حضرت عبد الرحمن بن عوف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے انار کی ایک پیٹی لیکر کھڑے تھے۔ جس میں 9 انار نظر آرہے تھے۔ حضرت علی شیر خدا رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ دسواں انار کہاں ہے۔ انہوں نے آستین ہٹائی تو اس کے نیچے تھا۔ انہوں نے حضرت علیؓ سے پوچھا کہ جب حضور ﷺ نے مجھے انار پکڑائے تو وہاں صرف میں اکیلا تھا۔ اور سیدھا میں آپ کے پاس آرہا ہوں آپ کو کس نے بتلایا کہ انار دس تھے تو حضرت علیؓ نے جواب دیا کہ حضور ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ اللہ ایک کے بدلے 10 عطا فرماتے ہیں میں نے ایک انار صدقہ کیا تو بدلے میں دس ہی ملنے تھے۔ سبحان اللہ اللہ ہمیں بھی ایسا یقین نصیب فرما۔

## آخری بات

ان احادیث اور واقعات کی روشنی میں ہمیں بھی چاہئے کہ ہم زیادہ سے زیادہ صدقہ کیا کریں تا کہ اللہ ہماری بھی ہر قسم کی بری تقدیر اور آنیوالے ہر قسم کے خطرات و پریشانیوں سے حفاظت فرمائیں اور ہمارے رزق میں برکت نصیب فرمائیں۔

# ایمانی، روحانی، جسمانی حفاظت کیلئے مسنون دعائیں

مرتب: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب مدظلہٗ

**کفر و شرک سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْکُفْرِ وَالشِّرْکِ

**منافقت سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ النِّفَاقِ

**ہر برے کام سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ مُنْکَرَاتِ الْاَعْمَالِ

**ریاکاری سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الرِّیَآءِ

**ظلم سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ اَظْلِمُ اَوْ اُظْلَمُ

**بداخلاقی سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ سُوْءِ الْاَخْلَاقِ

**سخت آزمائش سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ جَھْدِ الْبَلَاءِ

**خطرناک حالات سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا

**جانی دشمن سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ

**ذلت و خواری سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الذِّلَّةِ وَالْمَسْکَنَةِ

**بدبختی سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ دَرْکِ الشَّقَآءِ

**بری تقدیر سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ سُوْءِ الْقَضَآءِ

**دشمنوں کے مذاق سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَمَاتَةِ الْاَعْدَآءِ

**شیاطین سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ

**عورت کے فتنہ سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ فِتْنَةِ النِّسَآءِ

**فحش کاموں سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْفَوَاحِشِ

**جھوٹ سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْکِذْبِ

**چغل خوری سے حفاظت**

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ النَّمِیْمَةِ

غیبت سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْغِیْبَۃِ

بہتان بازی سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبُھْتَانِ

بُرے ہمسائے سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ جَارِ السُّوْءِ

بُرے دوست سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ خَلِیْلٍ مَاکِرٍ

بُری اولاد سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ وَلَدٍ یَّکُوْنُ عَلَیَّ وَبَالًا

سخت بڑھاپے سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْکِبَرِ

فقر سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْفَقْرِ

فکر و غم سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ

بخل سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبُخْلِ

بزدلی سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْجُبْنِ

دل کی سختی سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْقَسْوَۃِ

قرض کے دباؤ سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ غَلَبَۃِ الدَّیْنِ

زوالِ نعمت سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِکَ

گونگے بہرے پن سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الصَّمَمِ وَالْبَکَمِ

جلنے، ڈوبنے سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرَقِ

زہریلے جانور سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ لَدِیْغًا

حریص نفس سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ نَّفْسٍ لَا تَشْبَعُ

موذی امراض سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَسَیِّءِ الْاَسْقَامِ

ناگہانی موت سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ مَّوْتِ الْفُجَاءَۃِ

عذابِ قبر سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ

عذابِ جہنم سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ

آسمانی کڑک بجلی سے حفاظت

اَللّٰھُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِکَ وَلَا تُھْلِکْنَا بِعَذَابِکَ وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِکَ

# طبی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دار العمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
042-35410586, 0332-4487877, 0322-4773786

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| گنجینۂ طبیب (اول تا چہارم) | اصغر علی لدھیانوی | 400 |
| بیاض کبیر | علامہ حکیم کبیر الدین | 400 |
| مخزن المفردات، خواص الادویہ | علامہ حکیم کبیر الدین | 350 |
| حاذق | حکیم اجمل خان | 350 |
| مجربات امام سیوطی | علامہ جلال الدین سیوطی | 250 |
| مجربات بوعلی سینا | ابن سینا | 250 |
| جنسی تعلقات کا انسائیکلوپیڈیا | محمد کاشف جاوید | 300 |
| مکمل سکیس ایجوکیشن (سو مرض سو علاج) | ڈاکٹر ایم اے فاروقی | 250 |
| جنسی بیماریوں کا علاج | پنڈت سادھو رام | 250 |
| جنسی زندگی کا انسائیکلوپیڈیا | حکیم حبیب الرحمن | 150 |
| جنسی نسخوں کا انسائیکلوپیڈیا | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 250 |
| سیکس پاور | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 600 |
| ہم نے شفا کیسے پائی | سید قیصر مرتضیٰ جعفری | 250 |
| نظریہ شادی | ڈاکٹر صدیق ہاشمی | 180 |
| ازدواجی خوشیاں | ڈاکٹر صدیق ہاشمی | 180 |
| جنسی نسخوں کے کرشمے المعروف شہنشاہی کوک شاستر | پنڈت مکند لعل جی | 200 |
| طبی کوک شاستر المعروف لذت النساء | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 200 |
| طبی مشوروں کا انسائیکلوپیڈیا | پروفیسر حکیم نصر اللہ رانا | 170 |
| ہومیو پیتھک ٹپس | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 250 |
| کشمیری کوک شاستر | حکیم بھگت رام | 130 |
| کام شاستر | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 120 |
| ورزشوں سے بیماریوں کا علاج | | 225 |
| بیماریوں کا یوگا علاج | | 170 |
| پھلوں، سبزیوں اور خشک میوہ جات کے غذائی فائدے | زیر طبع | 150 |
| بدہضمی اور السر سے بچئے | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 140 |
| یوگ فلاسفی اور پریکٹس | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 300 |
| لہسن اور پیاز سے علاج | | 190 |
| امراض قلب سے بچئے | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 160 |
| گھریلو ڈاکٹر | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 225 |
| ڈپریشن سے بچئے | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 120 |
| جسمانی بیماریوں سے بچئے | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 140 |
| شوگر سے بچئے | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 225 |
| ٹینشن سے بچئے | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 400 |
| انمول ہومیو پیتھک نسخہ جات | ڈاکٹر صارم کاشمیری | 500 |
| گھریلو علاج | | 250 |
| شہد کا انسائیکلوپیڈیا | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 250 |
| دودھ کا انسائیکلوپیڈیا | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 250 |
| طبی کرشموں کا انسائیکلوپیڈیا | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 350 |
| قدرتی صحت اور یوگا | ڈاکٹر جگدیش چندر شرما | 300 |
| کلونجی و شہد سے علاج | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 160 |
| زیتون و شہد سے علاج | حکیم عبدالرحمن کاشمیری | 160 |
| کالی مرچ و شہد سے علاج | حکیم عبدالرحمن کاشمیری | 150 |
| آسان قدرتی علاج | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 225 |
| پھل و سبزیاں (غذا بھی دوا بھی شفاء بھی) | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 170 |
| پھولوں، پھلوں، سبزیوں اور جڑی بوٹیوں سے علاج | حکیم عبدالرحمن کشمیری | 180 |
| غذاؤں سے موٹاپے کا علاج | حکیم عبدالرحمن کشمیری | 170 |
| رہبر شباب المعروف خفیہ شاستر | شونا تھ رائے تسکین | 140 |
| گھریلو طبی نسخے | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 225 |
| علاج بالغذائی (ڈاکٹر غذا) | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 160 |
| امراض نسواں | حکیم حافظ طاہر محمود بٹ | 120 |
| مفید گھریلو غذائی فارمولے | زینب شاہد | 250 |
| پھلوں سبزیوں میوہ جات سے علاج | حکیم عبدالرحمن | زیر طبع |
| گھریلو ڈاکٹر | ہری چند ملتانی | 130 |
| تحفہ شادی | ہری چند ملتانی | 150 |
| شباب ہی شباب | ہری چند ملتانی | 150 |
| لذت شباب | ہری چند ملتانی | 150 |
| ماڈرن طبی انسائیکلوپیڈیا | ہری چند ملتانی | 120 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔

فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktaba@darulamal.org

# حفاظت کیلئے درود شریف کے اعمال

مرتب: محمد علیم صاحب

## جن، آسیب اور سانپ بچھو موذی جانوروں سے حفاظت کے لئے درود شریف

صَلَّى اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَبِحَمْدِهٖ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِهٖ وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ

**فائدہ:** اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد سات دفعہ یہ درود شریف پڑھ کر بدن پر دم کرلیا کرے تو جن، آسیب اور سانپ بچھو، کوئی بھی موذی جانور اس کو تکلیف نہ دے سکے گا۔ اور نہ کوئی ظالم وسرکش اس پر غلبہ پاسکے گا۔ نیز کثرت سے اس کا ورد کرنا عجیب حفاظتی حصار کی طاقت رکھتا ہے۔

## گھر اور سفر میں چور، ڈاکوؤں سے حفاظت کا مجرب درود شریف

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ٭ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ كَمَا يَنْبَغِيْ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ٭ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ٭ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ٭ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ۔

**فائدہ:** اگر کوئی شخص گھر سے نکلنے سے پہلے یا مسافر سفر میں گیارہ بار یہ درود شریف پڑھ کر اپنے بدن اور مال واسباب پر دم کرلیا کرے تو ہر طرح کی چوری اور ڈاکے سے اللہ تعالیٰ محفوظ رکھتے ہیں اور ظالم، غاصب اس کی طرف نگاہ بھی نہ اٹھائے گا، نیز رات سونے سے قبل گھر کے چاروں طرف یہ درود شریف دس بار پڑھ کر پھونک دیں تو ان شاء اللہ یہ گھر چوری، ڈاکے سے محفوظ رہے گا اور کوئی بدنیت اس کی طرف رخ نہیں کرے گا، آزمودہ ہے۔

## تنگ دستی سے حفاظت کیلئے آزمودہ درود شریف

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْفَرْقِ وَالْفُرْقَانِ٭ وَجَامِعِ الْوَرَقِ وَمُنْزِلِهٖ مِنْ سَمَاءِ الْقُرْاٰنِ٭ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ٭

**فائدہ:** یہ درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نمازِ مغرب یا عشاء ۱۷ بار پڑھ کر دعا کرے تو محتاجگی اور تنگ دستی سے محفوظ رہے گا۔

## بڑی سے بڑی مصیبت سے نجات اور ناگہانی حادثہ سے حفاظت کا نایاب درود شریف

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ وَكَرِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ الَّذِيْ اَرْسَلْتَهٗ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ ٥ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ ٥ وَعَلٰى اَزْوَاجِهِ الطَّاهِرَاتِ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ ٥ اَفْضَلَ صَلَاةٍ وَّاَزْكٰى سَلَامٍ وَّاَنْمٰى بَرَكَةٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ٥ وَزِنَةَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ٥ وَمِلْءَ مَا فِيْ عِلْمِكَ ٥ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمَبْلَغَ رِضَاكَ ٥ وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ وَكَرِّمْ كَذَالِكَ كُلِّهٖ اَفْضَلَ صَلٰوةٍ وَّاَزْكٰى سَلَامٍ وَّاَنْمٰى بَرَكَاتٍ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ٥ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَاَصْحَابِ كُلٍّ مِّنْهُمْ وَالتَّابِعِيْنَ ٥ وَعَلٰى كُلِّ وَلِيِّ اللّٰهِ فِي الْعَالَمِيْنَ ٥ وَسَائِرِ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ٥ عَدَدَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ ٥ وَزِنَةَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ ٥ وَارْحَمْنَا اِلٰهَنَا بِحُرْمَتِهِمْ اَجْمَعِيْنَ ٥ وَاشْفِنَا وَعَافِنَا مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ وَّعَاهَةٍ٥ وَاعْفُ عَنَّا٥ وَعَامِلْنَا بِلُطْفِكَ الْجَمِيْلِ٥ وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا ٥ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ٥

**فائدہ:** اگر کوئی شخص کسی ایسی مصیبت میں گرفتار ہو جائے جس سے خلاصی کی راہ دکھائی نہ دیتی ہو تو وہ یہ درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب اکیس (۲۱) بار پڑھ کر دعا کرے تو اللہ تعالیٰ غیب سے محض اپنے لطف وکرم کے ساتھ خلاصی عطا فرمادیتے ہیں۔ نیز اگر کوئی اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد پابندی سے کم از کم ایک بار پڑھ لیا کرے تو اچانک حادثات اور ناگہانی آفات سے محفوظ رہتا ہے۔

# اپنے بڑوں سے چھوٹی سی گزارش!

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

آج کے اس مضمون میں اپنے ادارے دارالعمل چشتیہ اور جان عزیز سے عزیز تر قابل صداحترام استاد محترم حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظ اللہ تعالیٰ کا ایک درد بھرا پیغام حضرات علماء کرام، صوفیاء کرام، مشائخ عظام، مہتممین مدارس، ناظمین جامعات، مدرسین حضرات، امام صاحبان، خطباء کرام، واعظین حضرات، تمام دینی مراکز، خانقاہوں، دینی و مذہبی جماعتوں کے سربراہان اور اہل حق سے وابستہ تمام بھائیوں، بہنوں اور لا الہ الا اللہ کی بنیاد پر قائم ہونے والے ملک پاکستان میں بسنے والے ایک ایک مسلمان کے نام!

قارئین کرام!

میں ایک ایسی ہستی کا تذکرہ کرنے لگا ہوں کہ جن کی سیرت وصورت کا شاھد اللہ کا قرآن ہے۔ جن کے کردار، افکار، گفتار، لیل ونہار جن کے اعلیٰ ایمان، توکل کی شان کے تذکرے قرآن وحدیث میں جا بجا ملتے ہیں۔

جن کے دربار کے نوکر وخادم صرف سیدنا ابوبکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ وعلیؓ ایک لاکھ چوالیس ہزار صحابہ کرام ہی نہیں بلکہ آسمان کے نوری فرشتے اور ان کے سردار جبرائیلؑ امین اللہ تعالیٰ کے حکم سے ان کی حفاظت و پہریداری کی خدمت سرانجام دیتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

طہارت وپاکیزگی کی مثال، تقویٰ ویقین میں باکمال حضرت آمنہ کے لال صاحب قرآن، معلم انسانیت وجنات شہنشاہ کائنات فخر موجودات ہم سب کے پیارے نبی ﷺ شدید بیماری کی حالات میں ہیں۔ آپ ﷺ کو اس بیماری کی تکلیف 6 مہینہ تک برداشت کرنی پڑی!

بیماری کیا تھی؟ سحر اور جادو کرنے والے کون تھے؟

یہودی!

اللہ رب العزت کی طرف سے بذریعہ خواب جادو (سحر) کی ساری حقیقت، اس کا پس منظر، اس کے محرکات آپ ﷺ کو بتلا دیئے گئے!

آپ نے بیدار ہوتے ہی اللہ کا شکر ادا کیا اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو مبارک باد دی کہ عائشہ! میری بیماری اور تکلیف کے خاتمے کا وقت آگیا ہے۔

اللہ کے نبی ﷺ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو ساتھ لیئے کنوئیں پر پہنچے کہ جس میں یہودیوں کے آلہ کار لبید بن اعصم نے کنگھا اور تانت کی تار میں گیارہ گرہیں اور ہر گرہ میں ایک سوئی لگا کر ان اشیاء جادو کو کھجور کے پھل کے غلاف میں رکھ کر ایک پتھر کے نیچے دبایا ہوا تھا۔

صحابہ کرامؓ نے ان جادو شدہ اشیاء کو نکال کر حضور اکرم ﷺ کے سامنے پیش فرمایا۔

قبل اس کے کہ آپ ﷺ ان جادو زدہ اشیاء کو ضائع فرماتے، اللہ تعالیٰ نے جبرائیل امینؑ کو سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کی گیارہ آیات دیکر بھیجا۔ اب آپ ﷺ ان گیارہ گرھوں میں سے ہر ایک گرہ پر ایک آیت دم فرماتے ہیں۔ گرہیں ڈھیلی ہوتی چلی گئی آپ ﷺ ان کو کھولتے چلے گئے اور آپ ﷺ کی طبیعت مبارکہ بھی بہتر ہوتی چلی گئی یہاں تک کہ تمام گرہیں کھل گئیں اور آپ کی صحت مبارکہ بھی بالکل ٹھیک ہوگئی گویا کہ ایک جکڑن اور وجود مبارک پر سے وزن ہٹ گیا۔

## ایک دوسری روایت ملاحظہ فرمائیے!

سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں رات نماز میں تھا کہ جنات میں سے ایک قوی ھیکل جن آکر مجھے پریشان کرنے لگا اس کی پوری کوشش میری نماز میں

خلل ڈالنے کی تھی۔ میں نے اس کو اللہ کی دی ہوئی قدرت وطاقت سے پکڑ لیا۔ میرا جی چاہا کہ میں اس کو مسجد کے کسی ستون سے باندھ دوں، تاکہ تم بھی صبح کے وقت اس کو دیکھ لیتے مگر مجھے اپنے بھائی حضرت سلیمان علیہ السلام کی وہ دعا یاد آگئی کہ جس میں انہوں نے اللہ تعالیٰ سے ایسی بادشاہت مانگی تھی کہ جوان کے بعد کسی کو نہ ملے۔ اس لیے میں نے اس کو چھوڑ دیا مگر وہ بہت ذلیل ورسوا ہو کر گیا۔ (بخاری)

روایت نمبر 2

نبی اکرم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ کا دشمن ابلیس آگ کا ایک شعلہ لیکر میرے چہرے پر ڈالنے کی نیت سے آیا تو میں نے 3 مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنک پڑھا اور پھر میں نے یوں کہا اَلْعَنُکَ بِلَعْنَۃِ اللّٰہِ التَّامَّۃِ کہ میں تجھ پر اللہ کی پوری لعنت بھیجتا ہوں۔

میں نے ارادہ کیا کہ اس کو پکڑ لوں اور اس کو باندھ دوں کہ مدینہ کے بچے اس سے آکر کھیلتے مگر مجھے اپنے بھائی حضرت سلیمانؑ کی دعا کا خیال آیا اور میں نے اس کو بھگا دیا!

روایت نمبر 3

صحابی رسول ﷺ حضرت کعب احبارؓ فرماتے ہیں کہ اگر میں اس دعا کو باقاعدگی اور پابندی سے نہ پڑھتا تو یہودی مجھے جادو کے ذریعے گدھا بنا دیتے۔

وہ دعا مبارک یہ ہے

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ شَیْیئٌ اَعْظَمَ مِنْہُ وَبِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَایُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَلَا فَاجِرٌ وَبِاَسْمَآئِ اللّٰہِ الْحُسْنٰی کُلِّھَا مَاعَلِمْتُ مِنْھَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَاخَلَقَ وَبَرَئَ وَذَرَئَ

ترجمہ: ''میں پناہ مانگتا ہوں اس عظیم اللہ سے جس سے بڑی کوئی چیز نہیں اور پناہ مانگتا ہوں اللہ سے اس کے کلمات تامات کی برکت سے جن سے کوئی نیک وبد انسان آگے نہیں نکل سکتا اور پناہ مانگتا اللہ کی تمام اسمائے حسنیٰ کی برکت سے جن کو میں جانتا ہوں اور جن کو میں نہیں جانتا۔ ہر اس چیز کے شر سے جن کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا، وجود دیا، اور پھیلایا۔

ان 3 روایات کی روشنی میں بڑے ہی ادب واحترام اور نہایت معذرت کے ساتھ میں عرض کرنا چاہتا ہوں! کہ ہمارے نبی ﷺ کے دشمن کہ جن پر حسد وبغض اور دشمنی کا بھوت آج تک خاکوں اور گستاخیوں کی شکل میں نظر آرہا ہے یہ انہی یہود ونصاریٰ کی اولاد ہیں جو ہمارے نبی ﷺ کی جان کے درپے تھے یہ وہی بدبخت ہیں جنہوں نے ہمارے نبی ﷺ پر جادو کیا تھا۔

ہمارے نبی کے دشمن ہمارے دوست، خیر خواہ اور ہمدرد کیسے ہو سکتے ہیں۔

لبید بن اعصم کی اولاد اور اس کی شیطانی نسل سے ہمارے نبی ﷺ کے وارثین۔ جی ہاں! میرے نبی کے علم کے وارث! میرے نبی کے مُصلے کے وارث! میرے نبی کے منبر ومحراب کے وارث! میرے نبی کی شریعت کے وارث! میرے نبی کی دعوت وتبلیغ کے وارث! میرے نبی کے علوم نبوت کے مراکز ومدارس کے وارث! میرے نبی کے جہاد کے وارث!

یہود ونصاریٰ کی چالوں، انکے مکروفریب اور ان کے جادو کے حملوں سے کیسے محفوظ رہ سکتے ہیں؟

آج اہل حق پر، اہل حق کی مقتدر شخصیات پر، اہل حق کے مشائخ طریقت وتصوف پر، اہل حق کے دینی مراکز، مدارس، درسگاہوں، خانقاہوں اور مساجد پر، اہل حق کی مذہبی، اصلاحی تبلیغی وجہادی جماعتوں پر، ہر طرف سے جادو اور جادوگروں کی شدید یلغار ہے۔ جس کی وجہ سے مساجد نمازیوں سے خالی، مدارس ویران، خانقاہیں بے رونق، دینی مراکز سُونے سُونے، دینی جماعتیں سازشوں اور باہمی اختلافات کا شکار ہے، عوام الناس اہل دین اور دینی مراکز سے بدظن، اساتذہ طلباء وطالبات بداعمالیوں کا شکار، بڑے بڑے علماء اور شیوخ مختلف جسمانی بیماریوں میں مبتلا، بچے دینی تعلیم اور مدارس سے باغی!

وَالشَّهَادَةِ، رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ وَمَلِيكَهُ، أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا أَنْتَ، أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِي، وَشَرِّ الشَّيْطَانِ، وَشِرْكِهِ

ترجمہ: ''اے آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے اللہ، جو پوشیدہ اور کھلی ہوئی تمام باتوں کو جانتا ہے، ہر چیز کے پروردگار اور اسکے مالک میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ کے علاوہ کوئی معبود نہیں اور میں اپنے نفس کے شر اور شیطان کے شر اور کسی بھی کام میں اسکی شرکت سے آپ کی پناہ مانگتا ہوں''۔ (ابوداؤد۔ج ۲، ص ۳۳۵: کتاب الادب، باب ما یقول اذا اصبح)

## ۳۔ گھر سے نکلتے وقت اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ جب گھر سے باہر تشریف لے جاتے تو اللہ تعالیٰ سے ایسے پناہ مانگتے۔

بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ أَنْ أَزِلَّ أَوْ أُضِلَّ، أَوْ أَظْلِمَ، أَوْ أُظْلَمَ، أَوْ أَجْهَلَ، أَوْ يُجْهَلَ عَلَيَّ

(نسائی۔ج ۸، ص ۲۶۸: کتاب الاستعاذہ، الاستعاذہ من الضلال)

ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ ہی کا نام لے کر میں گھر سے نکلتا ہوں۔ اے پروردگار میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ میں صحیح راہ سے ہٹ جاؤں یا کوئی مجھے صحیح راہ سے ہٹادے یا میں کسی پر ظلم کروں یا مجھ پر کوئی ظلم کرے یا یہ کہ میں کوئی نادانی کی حرکت کروں یا یہ کہ کوئی مجھ سے نادانی سے پیش آئے''۔

## ۴۔ نفس کے شر سے پناہ

حضرت عمران رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ان کے والد حضرت حصین رضی اللہ عنہ سے استفسار فرمایا کہ تم دن میں کتنے خداؤں کی عبادت کرتے ہو؟ انہوں نے عرض کیا سات خداؤں کی جن میں سے چھ زمین پر ہیں اور ایک آسمان میں ہے جناب رسول اللہ ﷺ نے دوبارہ دریافت فرمایا کہ ان تمام خداؤں میں سے کس سے تمہیں زیادہ امید اور کس سے زیادہ خوف محسوس ہوتا ہے؟ انہوں نے عرض کیا آسمان والے سے زیادہ امید اور خوف ہے۔ آپ نے فرمایا اے حصین اگر تم اسلام قبول کر لو تو میں تمہیں صرف دو جملے ایسے بتا دیتا ہوں جو تمہیں نفع دیں گے۔ پھر حضرت حصین رضی اللہ عنہ نے اسلام قبول کر لیا اور عرض کیا کہ آپ حسب وعدہ اب ان دو جملوں کی تلقین فرما دیجئے، تو آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ سے یوں دعا مانگا کرو۔

اللّٰهُمَّ أَلْهِمْنِي رُشْدِي، وَأَعِذْنِي مِنْ شَرِّ نَفْسِي

ترجمہ: ''اے اللہ میرے مقدر کی صحیح راہ مجھے نصیب فرما اور مجھے میرے نفس کے شر سے محفوظ فرما''۔ (ترمذی۔ج ۲، ص ۱۸۶، ابواب الدعوات)

## ۵۔ غصے سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت سلیمن بن صرد سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ کی موجودگی میں دو شخص آپس میں جھگڑے ہم وہیں بیٹھے ہوئے تھے اور ان میں سے ایک آدمی دوسرے کو برا بھلا کہہ رہا تھا اور اسکا چہرہ غصے کی وجہ سے سرخ ہو رہا تھا۔ تو جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا مجھے ایک ایسا جملہ معلوم ہے کہ یہ شخص اسے پڑھے تو اسکا غصہ جاتا رہے اور وہ جملہ

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

ہے۔ (مشکوٰۃ المصابیح۔ج ۱، ص: ۲۱۳)

## ۶۔ جنسی خواہشات سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت شکل بن حمید رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے جناب رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ مجھے کوئی ایسی دعا سکھا دیں جسکے ذریعے میں اللہ تعالیٰ سے پناہ وحفاظت کی دعا مانگا کروں۔ تو آپ نے میرا ہاتھ اپنے دست مبارک میں تھام کر فرمایا یوں دعا مانگا کرو۔

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ سَمْعِي وَمِنْ شَرِّ بَصَرِي وَمِنْ شَرِّ لِسَانِي وَمِنْ شَرِّ قَلْبِي وَمِنْ شَرِّ مَنِيِّي

ترجمہ: ''اے اللہ میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں اپنے کانوں کے شر سے، اپنی

نگاہ کے شر سے، اپنی زبان کے شر سے، اپنے دل کے شر سے اور جنسی خواہشات کے مادے کے شر سے“۔

(نسائی، ج:۸، ص:۲۵۵، کتاب الاستعاذۃ، الاستعاذۃ من شر السمع والبصر)

## ۷۔ بھوک اور خیانت سے پناہ مانگنا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ یوں دعا کیا کرتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُوْعِ فَاِنَّهٗ بِئْسَ الضَّجِیْعُ، وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخِیَانَةِ فَاِنَّهٗ بِئْسَتِ الْبِطَانَةُ

ترجمہ: ”اے اللہ میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں بھوک اور فاقہ سے کہ وہ نہایت تکلیف دہ رات کا ساتھی ہے اور خیانت سے کہ وہ بہت بری ہمراز ہے“۔ (نسائی۔ ج:۸، ص:۲۶۳، کتاب الاستعاذۃ، الاستعاذۃ من الجوع)

## ۸۔ قرض اور فقر و فاقہ سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جناب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں ایک غلام مانگنے کی غرض سے حاضر ہوئیں تو جناب رسول اللہ ﷺ نے انہیں یہ دعا مانگنے کی تلقین فرمائی۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوَاتِ السَّبْعِ وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ، رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ، مُنَزِّلُ التَّوْرَاةِ، وَالْاِنْجِیْلِ، وَالْقُرْاٰنِ، فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰی، اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَیْءٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِهٖ، اَنْتَ الْاَوَّلُ فَلَیْسَ قَبْلَكَ شَیْءٌ وَاَنْتَ الْاٰخِرُ فَلَیْسَ بَعْدَكَ شَیْءٌ، وَاَنْتَ الظَّاهِرُ فَلَیْسَ فَوْقَكَ شَیْءٌ، وَاَنْتَ الْبَاطِنُ فَلَیْسَ دُوْنَكَ شَیْءٌ، اقْضِ عَنِّی الدَّیْنَ، وَاَغْنِنِیْ مِنَ الْفَقْرِ

ترجمہ: ”اے اللہ جو ساتوں آسمانوں کے پروردگار ہیں اور عرش عظیم کے مالک ہیں۔ اے ہمارے پروردگار اور اے ہر چیز کے پالنے والے تورات، انجیل اور قرآن کریم کے نازل کرنے والے۔ اے اللہ دانے کو پھاڑنے اور گٹھلی کو چیرنے والی ذات میں ہر اس چیز کے شر سے آپ کی پناہ مانگتا ہوں جو آپ کے قبضہ قدرت میں ہے۔ اللہ آپ ہی سب سے پہلے ہیں اور آپ سے پہلے کچھ نہیں۔ اور اے اللہ آپ ہی سب سے آخر پر ہیں اور آپ کے بعد کوئی چیز نہیں۔ اور اے اللہ آپ ہی سب سے زیادہ بلند مرتبہ ہیں اور آپ سے زیادہ بلند مرتبہ کوئی چیز نہیں اور اے اللہ آپ ہی مخلوق کی نگاہ سے پوشیدہ ہیں اور آپ سے زیادہ پوشیدہ بھی کوئی نہیں۔ اے اتنی صفات کے مالک پروردگار مجھ سے قرض کا بوجھ دور فرما دیجئے اور مجھے فقر و فاقہ سے نجات دے دیجئے“۔

(ترمذی، ج:۵، ص:۴۸۴، رقم الحدیث:۳۴۸۱، کتاب الدعوات، رقم الباب:۶۸)

## ۹۔ دکھ، غم، سستی، قرض اور لوگوں کے خوف سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے دیکھا کہ جناب رسول اللہ ﷺ یہ دعا کثرت سے مانگتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْھَمِّ وَ الْحُزْنِ وَ الْعَجْزِ وَ الْكَسَلِ وَ الْبُخْلِ وَ ضَلَعِ الدَّیْنِ وَ غَلَبَةِ الرِّجَالِ

ترجمہ: ”اے اللہ میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں دکھ اور غم سے بے بس ہو جانے اور سستی اور بخل سے اور اس بات سے کہ مجھ پر قرض کا غلبہ ہو جائے اور لوگوں کا خوف مجھ پر چھا جائے“۔

(ترمذی۔ ج:۵، ص:۴۸۶، رقم الحدیث:۳۴۸۴، کتاب الدعوات، رقم الباب:۷۱)

## ۱۰۔ تند و تیز ہوا میں خیر ہو تو اس کی طلب اور اس کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ یوں دعا مانگتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ خَیْرَھَا وَخَیْرَ مَا فِیْھَا وَخَیْرَ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّ مَا فِیْھَا وَشَرِّ مَا

اُرْسِلَتْ بِهٖ

ترجمہ: ''اے اللہ میں اس ہوا کی اور اس میں جو بھلائی ہے اس کی اور جس بھلائی کیلئے یہ چلائی گئی ہے اس کا سوال کرتا ہوں اور میں اس ہوا کے شر اور اس میں جو برائی ہو اس سے اور جس خرابی کیلئے یہ بھیجی گئی ہے اس برائی سے آپکی پناہ مانگتا ہوں''۔

(عمل الیوم واللیلۃ للنسائی رحمۃ اللہ علیہ ص: ۵۵۰، ما یقول اذا عصفت الریح)

## ۱۱۔ لباس کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ جب کوئی نیا کپڑا پہنتے تھے تو اس کا نام لیتے تھے مثلاً عمامہ یا قمیض یا چادر اور پھر یوں فرماتے۔

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا كَسَوْتَنِيْهِ اَسْئَلُكَ خَيْرَهٗ وَخَيْرَ مَاصُنِعَ لَهٗ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهٖ وَشَرِّ مَا صُنِعَ لَهٗ

ترجمہ: ''اے اللہ تمام تعریفیں آپ کیلئے ہیں جیسے کہ آپ نے مجھے یہ لباس مرحمت فرمایا ہے اے اللہ میں اس لباس کی سلامتی اور جس مقصد کیلئے یہ پہنا جاتا ہے اس کی بھلائی مانگتا ہوں اور اے اللہ میں اس لباس کے شر اور جس مقصد کیلئے یہ بنایا گیا ہے اس کے شر سے آپ کی پناہ چاہتا ہوں''۔

(ترمذی، ج:۴، ص:۲۱۰، کتاب اللباس باب: ما یقول اذا لبس ثوبا جدیدا)

## ۱۲۔ سجدے میں اللہ تعالیٰ کی ناراضگی سے پناہ مانگنا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے۔ وہ فرماتی ہیں کہ میں جناب رسول اللہ ﷺ کے پاس سو رہی تھی اور رات کو میری آنکھ کھلی تو آپ بستر پر نہیں تھے۔ میں اندھیرے میں آپ کو ڈھونڈنے نکلی اور میرا ہاتھ آپ کے پاؤں مبارک پر پڑا تو آپ سجدے میں اللہ تعالیٰ کے حضور یوں عرض کر رہے تھے۔

أَعُوذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَتِكَ مِنْ عُقُوبَتِكَ لَا أُحْصِي ثَنَاءً عَلَيْكَ أَنْتَ كَمَا أَثْنَيْتَ عَلَى نَفْسِكَ

ترجمہ: ''اے اللہ میں آپ کی ناراضگی سے بچ کر آپ کی رضا کی پناہ مانگتا ہوں اور سزا کی بجائے آپ سے عافیت کی درخواست کرتا ہوں اور میں آپ کی ایسی تعریف کروں جو آپ کے شایان شان ہو یہ میرے بس میں نہیں بس آپ ایسے ہی ہیں جیسے کہ آپ نے خود اپنی تعریف بیان فرمائی ہے''۔

(ترمذی، ج:۲، ص:۱۸۷، ابواب الدعوات باب)

## ۱۳۔ مختلف بیماریوں سے پناہ مانگنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ عام طور سے یہ دعا مانگتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْجُنُونِ وَالْجُذَامِ وَالْبَرَصِ وَسَيِّئِ الْأَسْقَامِ.

ترجمہ: ''اے اللہ میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں پاگل پن سے اور کوڑھ سے اور برص (پھلبہری) سے اور ہر طرح کی بری بیماری سے''۔

(نسائی، ج:۸، ص:۲۷۰، رقم الحدیث: ۵۴۹۳، کتاب الاستعاذۃ تحت: الاستعاذۃ من الجنون)

## ۱۴۔ نظر بد سے پناہ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر یہ کلمات پڑھ کر دم فرماتے تھے۔

أُعِيذُ كُمَا بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ، وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ

ترجمہ: ''میں تم دونوں کو اللہ تعالیٰ کے پورے پورے کلمات کی پناہ میں دیتا ہوں ہر شیطان کے اثر سے اور ہر ڈسنے والے زہریلے کیڑے کے اثر سے اور ہر نظر بد سے جو لگ جاتی ہے''۔

اور جناب رسول اللہ ﷺ یہ بھی فرماتے تھے کہ حضرت ابراہیم علیہ وعلیٰ نبینا الصلوٰۃ والسلام اپنے بیٹوں حضرت اسحٰق اور حضرت اسماعیل علیہم الصلاۃ والسلام کو اسی طرح دم کیا کرتے تھے۔

(ترمذی، ج۴، ص۳۶۱، ۳۴۴، کتاب الطب، باب ما جاء فی الرقیۃ من العین)

## ۱۵۔ گرنے، چوٹ لگ جانے، پانی میں ڈوبنے اور جلنے سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت ابوالاسود السلمی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جناب رسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ سے یوں دعا مانگا کرتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْھَدْمِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرِیْقِ وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ یَّتَخَبَّطَنِیَ الشَّیْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِیْلِكَ مُدْبِرًا وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ اَمُوْتَ لَدِیْغًا۔

ترجمہ: ”اے اللہ میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں کہ مجھ پر کوئی چیز گر جائے اور اس بات سے بھی پناہ مانگتا ہوں کہ میں کسی جگہ سے گر پڑوں اور میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں پانی میں ڈوبنے سے اور آگ میں جلنے سے اور اے اللہ میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ شیطان مجھے موت کے وقت گمراہ کر دے۔ اور اس بات سے بھی پناہ مانگتا ہوں کہ مجھے اس حال میں موت آئے کہ آپ کی راہ سے فرار ہو رہا ہوں اور اس بات سے بھی آپ کی پناہ چاہتا ہوں کہ کسی زہریلے جانور کے کاٹنے سے مر جاؤں“۔

(النسائی، ج۸، ص۲۸۳، رقم الحدیث: ۵۵۳۳، کتاب الاستعاذۃ، تحت من التردی والہدم)

## ۱۶۔ بچھو کے کاٹنے سے پناہ مانگنا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص جناب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور معذرت پیش کی کہ کل وہ اس لیے حاضر نہ ہو سکا کہ اسے بچھو نے کاٹ لیا تھا۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا اگر تم شام کو یہ دعا مانگ لیتے تو تمہیں یہ بچھو تکلیف نہ پہنچا سکتا۔

اَعُوْذُبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

ترجمہ: ”میں اللہ تعالیٰ کے مکمل کلام کی پناہ مانگتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا فرمائی ہے“۔ (مسلم، ج۴، ص۲۰۸۰، کتاب الدعوات والتعوذ)

## ۱۷۔ سفر شروع کرتے وقت اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگنا

حضرت عبداللہ بن سرجس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جناب رسول اللہ ﷺ جب سفر کا آغاز فرماتے تو یہ دعا مانگتے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ وَعْثَاءِ السَّفَرِ، وَكَآبَةِ الْمُنْقَلَبِ وَالْحَوْرِ بَعْدَ الْكَوْرِ وَدَعْوَةِ الْمَظْلُوْمِ وَسُوْءِ الْمَنْظَرِ فِی الْاَھْلِ وَالْمَالِ وَالْوَلَدِ۔

ترجمہ: ”اے اللہ میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں سفر کی مشقت سے اور اس سے کہ جس مقصد کیلئے سفر کر رہا ہوں اس سے ناکام لوٹ آؤں اور کسی بھی چیز میں اضافے کے بعد اسکے نقصان سے اور مظلوم کی بددعا سے اور یہ کہ اپنے گھر والوں اور مال یا اولاد میں کوئی خرابی مجھے نظر آئے“۔

(النسائی، ج۸، ص۲۷۲، رقم الحدیث: ۵۴۹۹، کتاب الاستعاذۃ، تحت قولہ الاستعاذۃ من الحور بعد الکور)

## ۱۸۔ سفر میں کسی جگہ ٹھہرنے پر اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت خولہ بنت حکیم اسلمیہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ سے میں نے سنا آپ نے ارشاد فرمایا جو شخص سفر میں کسی جگہ ٹھہرے اور یہ دعا مانگے۔

اَعُوْذُبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

ترجمہ: ”میں اللہ تعالیٰ کے مکمل کلام کی پناہ مانگتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا فرمائی ہے“۔

تو اسے کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکے گی حتیٰ کہ وہ اس مقام سے کوچ کر جائے۔ (مسلم، ج۴، ص۲۰۸۰، باب الدعوات والتعوذ)

## ۱۹۔ سفر میں جب رات ہو جائے تو ہر شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ جب سفر فرماتے اور رات آنا شروع ہوتی تو دعا مانگتے۔

يَا أَرْضُ رَبِّيْ وَرَبُّكِ اللهُ، أَعُوْذُ بِاللهِ مِنْ شَرِّكِ وَشَرِّ مَا فِيْكِ، وَشَرِّ مَا خُلِقَ فِيْكِ وَشَرِّ مَا يَدِبُّ عَلَيْكِ، وَأَعُوْذُ بِاللهِ مِنْ أَسَدٍ وَأَسْوَدَ وَمِنَ الْحَيَّةِ وَالْعَقْرَبِ، وَمِنْ شَرِّ سَاكِنِ الْبَلَدِ وَمِنْ وَّالِدٍ وَمَا وَلَدَ

ترجمہ: ''اے زمین تیرا اور میرا پروردگار اللہ ہی ہے۔ میں تیرے شر سے اور جو کچھ تجھ میں ہے اسکے شر سے اور جو کچھ تجھ میں پیدا کیا گیا ہے اسکے شر سے اور جو کچھ تجھ پر چلتا ہے (انسان، جانور وغیرہ) اس کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہوں اور میں اللہ تعالیٰ کی پناہ چاہتا ہوں شیر اور اژدھا اور سانپ اور بچھو کے شر سے اور میں ان کے شر سے بھی اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہوں جو شہر میں رہتے ہیں اور باپ اور اولاد کے شر سے''۔

(ابوداؤد۔ ج:۱ص:۲۵۰، کتاب الجہاد، باب: مایقول الرجل اذا نزل المنزل)

## ۲۰۔ نمازِ وتر میں دعائے قنوت کے بعد اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ وتر میں (دعائے قنوت) کے آخر پر یہ دعا مانگتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ

ترجمہ: ''اے اللہ میں آپ کی ناراضگی سے بچ کر آپ کی رضا کی پناہ مانگتا ہوں اور سزا کی بجائے آپ سے عافیت کی درخواست کرتا ہوں اور میں آپ کی ایسی تعریف کروں جو آپ کے شایان شان ہو یہ میرے بس میں نہیں بس آپ ایسے ہی ہیں جیسے کہ آپ نے خود اپنی تعریف بیان فرمائی ہے''۔

(نسائی۔ ج:۸ص:۲۳۸، باب الدعا فی الوتر)

## ۲۱۔ رات کو نیند نہ آنے سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے جناب رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ میں رات کو دماغی پریشانی کے وجہ سے سو نہیں پاتا تو آپ نے فرمایا جب تم بستر پر لیٹو تو یوں دعا مانگا کرو۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَا اَظَلَّتْ وَرَبَّ الْاَرَضِيْنَ وَمَا اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّيٰطِيْنِ وَمَا اَضَلَّتْ كُنْ لِيْ جَارًا مِنْ شَرِّ خَلْقِكَ كُلِّهِمْ جَمِيْعًا اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيَّ اَحَدٌ مِّنْهُمْ اَوْ اَنْ يَّبْغِيَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

ترجمہ: ''اے اللہ جو ساتوں آسمانوں کے اور جن چیزوں پر انہوں نے سایہ کیا ہوا ہے ان سب کے پروردگار ہیں۔ اور زمینوں کے اور جنہوں نے زمین کو اٹھایا ہوا ہے ان کے بھی پروردگار ہیں اور شیاطین اور جن کو وہ گمراہ کرتے ہیں ان کے بھی آپ مالک ہیں۔ اے اللہ اپنی ساری مخلوق جسے آپ نے پیدا فرمایا ہے ان سب کے شر میں تو میری پناہ بن جا۔ اے اللہ تیری مخلوق میں سے کوئی مجھ پر ظلم اور زیادتی نہ کر سکے۔ آپ کی پناہ میں آنے والا غالب رہتا ہے اور آپ کی تعریف بہت بلند ہے۔ اور آپ کے علاوہ کوئی خدا نہیں بلاشبہ آپ ہی حقیقی خدا ہیں''۔

(ترمذی۔ ج:۲ص:۱۹۱، ابواب الدعوات، باب)

## ۲۲۔ سونے سے پہلے اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگنا

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جناب رسول اللہ ﷺ جب بستر پر لیٹتے تو اللہ تعالیٰ کے حضور یوں دعا مانگتے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَكَلِمَاتِكَ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهِ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ تَكْشِفُ الْمَغْرَمَ وَالْمَاْثَمَ اَللّٰهُمَّ لَا يُهْزَمُ جُنْدُكَ وَلَا يُخْلَفُ وَعْدُكَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ

ترجمہ: ''اے اللہ میں آپ کے قابل صد تکریم چہرے اور آپکے مکمل کلام کی پناہ میں آتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جس کی پیشانی آپ کے قبضے میں ہے۔ اے اللہ آپ ہی قرض کے بوجھ کو اور گناہ کی عادت کو ختم کرنے والے ہیں۔ اے اللہ آپ کے لشکر کو شکست نہیں ہوتی آپ اپنے وعدے کی خلاف

ورزی نہیں کرتے کسی بڑے شخص کی بڑائی آپ کے ہاں کچھ کام نہیں دیتی۔ آپ ہر عیب سے پاک ہیں اور آپ ہی کیلئے تمام تعریفیں ہیں"۔

(ابوداؤد۔ ج:۲، ص:۳۳۲، کتاب الادب، باب: ما یقال عند النوم)

## ۲۳۔ رات کو نیند نہ آنے سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ تم جب سونے کا ارادہ کرو تو پہلے ایسے وضو کرو جیسے نماز کیلئے وضو کرتے ہو اور پھر دائیں کروٹ پر لیٹ کر یوں دعا مانگو۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْلَمْتُ وَجْهِیْ اِلَيْكَ وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْ اِلَيْكَ وَاَلْجَاْتُ ظَهْرِیْ اِلَيْكَ رَغْبَةً وَّرَهْبَةً اِلَيْكَ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَا مِنْكَ اِلَّا اِلَيْكَ بِكِتَابِكَ الَّذِیْ اَنْزَلْتَ وَنَبِيِّكَ الَّذِیْ اَرْسَلْتَ (صحیح مسلم۔ ج:۲، ص:۳۴۸، باب الدعا عند النوم)

ترجمہ: "اے اللہ میں نے اپنی ذات کو آپ کے حوالے کر دیا۔ اور اپنے تمام کام آپ کے سپرد کر دیے اور آپ ہی میرے حقیقی مددگار ہیں۔ اے اللہ آپ ہی سے امیدیں وابستہ ہیں اور آپ ہی کا خوف غالب ہے۔ مجھے نفع پہنچانے والا اور مجھے نقصان سے بچانے والا آپ کے علاوہ کوئی نہیں۔ میں ایمان لایا آپ کی اس کتاب پر جو آپ نے نازل فرمائی ہے۔ (قرآن کریم) اور میں ایمان لاتا ہوں آپ کے اس رسول حضرت محمد ﷺ پر جنہیں آپ نے مبعوث فرمایا ہے"۔

اور بس یہ تمہاری آخری بات ہونی چاہیے۔ اگر اس رات تمہیں موت آ گئی تو تمہیں فطرت (یعنی ایمان) کی موت آئے گی۔

## ۲۴۔ نیند میں ڈر جانے پر اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب کوئی نیند میں ڈر جائے تو اسے چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی پناہ اس دعا کے ذریعے مانگے۔

أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ

(ترمذی۔ ج:۲، ص:۱۹۲، ابواب الدعوات، باب)

ترجمہ: "میں اللہ تعالیٰ ہی کی پناہ میں آتا ہوں اس کے غصے اور پکڑ سے اور اسکی مخلوق کے شر سے اور اس بات سے کہ شیاطین مجھے تکالیف پہنچائیں اور اس بات سے بھی پناہ مانگتا ہوں کہ شیاطین میرے پاس آئیں"۔

تو اس طرح اسے کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ اپنے بچوں کو جب وہ بڑے ہو جاتے تھے یہ دعا یاد کرا دیتے تھے اور جو بچے بڑے نہیں تھے انکے گلے میں ایک کاغذ پر یہ دعا لکھ کر ڈال دیتے تھے۔

## ۲۵۔ سحر کے وقت جہنم سے پناہ مانگنا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ جب سفر میں ہوتے اور سحر ہوتی تو یوں دعا مانگتے۔

سَمَّعَ سَامِعٌ بِحَمْدِ اللهِ وَحُسْنِ بَلَائِهٖ عَلَيْنَا، رَبَّنَا صَاحِبْنَا، وَاَفْضِلْ عَلَيْنَا عَائِذًا بِاللهِ مِنَ النَّارِ

(صحیح مسلم۔ ج:۲، ص:۳۴۹، باب فی الادعیہ)

ترجمہ: "اے سننے والے پروردگار ہم سے اپنی تمام تعریفیں اور اچھے حالات پر اپنا شکر یہ سن لے اے اللہ اس سفر میں ہمارا ساتھی بن جا اور ہم پر بہت مہربانی فرما۔ ہم آگ سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں"۔

## ۲۶۔ چار چیزوں سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ (چار چیزوں سے) یوں اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ قَلْبٍ لَّا يَخْشَعُ وَ دُعَاءٍ لَّا يُسْمَعُ وَمِنْ نَّفْسٍ لَا تَشْبَعُ وَمِنْ عِلْمٍ لَّا يَنْفَعُ أَعُوْذُبِكَ مِنْ هٰؤُلَاءِ الْاَرْبَعِ

ترجمہ: "اے اللہ میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں اس دل سے جس میں آپ کا

خوف نہ ہو، اور اس دعا سے جو سنی نہ جائے اور اس نفس سے جو کبھی بھی نہ بھرے اور اس علم سے جو نفع نہ دے، الغرض ان چاروں سے اے اللہ آپ کی پناہ مانگتا ہوں‘‘۔

(ترمذی، ج:۵، ص ۴۸۲، رقم الحدیث ۳۴۸۲، کتاب الدعوات، رقم الباب: ۷۹)

## ۲۷۔ ہر قسم کی خیر کی طلب اور ہر طرح کے شر سے پناہ کی ایک جامع دعا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ ہمیں یہ دعا سکھاتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنَ الْخَیْرِ کُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَاعَلِمْتُ مِنْهُ وَمَالَمْ اَعْلَمْ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّرِ کُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَاعَلِمْتُ مِنْهُ وَمَالَمْ اَعْلَمْ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَاسَأَلَكَ عَبْدُكَ وَنَبِیُّكَ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَاعَاذَبِهٖ عَبْدُكَ وَنَبِیُّكَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ الْجَنَّةَ وَمَا قَرَّبَ اِلَیْھَا مِنْ قَوْلٍ اَوْعَمَلٍ وَاَسْأَلُكَ اَنْ تَجْعَلَ کُلَّ قَضَاءٍ قَضَیْتَهٗ لِیْ خَیْرًا۔

(ابن ماجہ ص:۲۸۱، ابواب الدعاء، باب الجوامع من الدعا)

ترجمہ: ’’اے اللہ میں آپ سے ہر اس خیر کا سوال کرتا ہوں جو جلد سے جلد مجھے ملے اور یا تاخیر سے ملے جسے میں جانتا ہوں یا نہیں جانتا اور ایسے ہی ہر شر سے آپ کی پناہ مانگتا ہوں جو جلدی مجھ تک پہنچنے والا ہو یا بدیر پہنچے اور جسے میں جانتا ہوں یا میرے علم میں نہیں ہے۔

اے اللہ میں ہر اس خیر کا سوال کرتا ہوں جس خیر کو آپ سے آپ کے بندے اور نبی ﷺ نے طلب کیا اور اے اللہ میں ہر اس شر سے پناہ مانگتا ہوں جس شر سے آپ کے بندے اور آپ کے نبی ﷺ نے پناہ مانگی۔

اے اللہ میں جنت کا طلبگار ہوں اور ہر اس بات اور عمل کا جو مجھے جنت سے قریب کردے۔

اے اللہ میں آپ کی پناہ مانگتا ہوں جہنم سے اور ہر اس بات اور عمل سے جو جہنم تک پہنچائے اور یہ بھی سوال کرتا ہوں آپ میرے بارے میں جو بھی فیصلہ فرمائیں وہ خیر ہی کا فیصلہ فرمادیجئے‘‘۔

## ۲۸۔ کفر اور شرک سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا

### سب سے زیادہ اہم پناہ

یوں تو جتنی برائیوں سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنے کے متعلق مختلف دعائیں آپ نے پڑھی ہیں اپنے اپنے مقام پر ہر ایک اہم سے اہم تر ہے مگر اہم ترین مسئلہ اس پوری دنیا میں ہر شخص کیلئے یہ ہے کہ اسکا خاتمہ کس دین پر ہوتا ہے۔ جس جس فرد کا قیامت پر ایمان ہے اسکی زندگی کیسی ہی گنہگارانہ گزرے مگر یہ تمنا اسکی بھی ہوتی ہے کہ اس دین کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حضور میں پیش ہو جو دین اسکے مالک کو پسند ہے۔ ہمارا یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اسلام ہی پسند ہے اور ہر مسلمان کی یہ آرزو ہے کہ اسکا انجام اور خاتمہ ایمان اور اسلام پر ہی ہو۔

پھر دوسری طرف بے دھیانی میں بھی کبھی کفر کے جملے اور شرکیہ اعمال انسان سے سرزد ہوجاتے ہیں اس لئے چاہیے کہ کفر وشرک سے ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگتا رہے کیا معلوم موت کب اپنا لقمہ بنا کر نگل جائے۔

جناب رسول اللہ ﷺ نے اپنے امتیوں کیلئے اسکا حل بھی تجویز فرمایا ہے کہ اگر کوئی مسلمان جان بوجھ کر شرکیہ اعمال کرے یا اس سے بھولے میں کوئی ایسی قبیح حرکت سرزد ہوجائے تو وہ کس طرح اللہ تعالیٰ کی پناہ حاصل کرسکتا ہے۔

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ ایک دن جناب رسول اللہ ﷺ نے ہمیں خطبہ دیا اور ارشاد فرمایا کہ لوگو شرک سے بچو یہ تو سیاہ چیونٹی سے بھی زیادہ باریک ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ جب یہ اتنا باریک مسئلہ ہے تو ہم اس میں کیسے احتیاط کریں تو آپ نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ کی پناہ ان الفاظ میں مانگا کرو۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ نُشْرِكَ بِكَ شَیْئًا نَعْلَمُهٗ، وَنَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا نَعْلَمُ.

(مسند احمد ۔ ج: ۷، ص: ۱۴۶، مسند الکوفیین، حدیث ابی موسیٰ الاشعری، حدیث نمبر: ۱۹۶۲۵)

ترجمہ: ''اے اللہ ہم آپ کی پناہ چاہتے ہیں اس بات سے کہ ہم آپ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھرائیں جان بوجھ کر اور معافی مانگتے ہیں کسی بھی ایسی حرکت سے جو ہم سے بھولے میں سرزد ہو جائے''۔

فقہاء کرام رحمہم اللہ نے اسی حدیث شریف کے پیش نظر لکھا ہے کہ

وینبغی التعوذ بھذا الدعاء صباحا ومساء فانه سبب العصمة من الکفر بوعد الصادق الامین ﷺ اللھم انی اعوذبك من ان اشرك بك شیئاً وانا اعلم واستغفرك لما لا اعلم انت علام الغیوب۔

(درمختار ۔ ج: ۳، ص: ۲۱۰، ۳۴، باب المرتد، مطلب فی حکم من شتم دین مسلم)

علامہ ابن عابدین شامیؒ اسکی شرح میں تحریر فرماتے ہیں

ولم ارفی الحدیث ذکر صباحا ومساءبل فیه ذکر ثلاثا کما فی الزواجر عن الحکیم الترمذی افلاادلك علی مایذھب الله به عنك صغار الشرك و کبارہ تقول کل یوم ثلاث مرات اللھم انی اعوذبك ان اشرك بك شیئا وانا اعلم واستغرك لما لا اعلم۔

حدیث میں اس دعا کے صبح وشام پڑھنے کا حکم تو میری نظر سے نہیں گزرا البتہ حکیم ترمذی نے اپنی کتاب زواجر میں تین مرتبہ پڑھنے کی روایت نقل کی ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں وہ کلمات تمہیں بتاؤں جو تم سے چھوٹی اور بڑی شرک کی تمام باتوں کو دور کر دیں۔ روزانہ تین مرتبہ یوں دعا مانگا کرو۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَیْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ، وَ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا اَعْلَمُ

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ روزانہ تین مرتبہ یہ دعا صبح، دوپہر، شام یا کسی ایک وقت میں مانگنی چاہئے تاکہ ہر طرح کے شرک سے اللہ تعالیٰ اپنی پناہ میں رکھیں۔

فتاویٰ عالمگیری میں بھی اس مسئلے کو نقل کیا گیا چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔

و ینبغی للمسلم ان یتعوذ ذکر ھذا الدعا صبا حاً ومساء فانه سبب العصمة عن ھذہ الورطة بوعد النبی ﷺ والدعا اللھم انی اعوذ بك من ان اشرك بك شیئاً وانا اعلم واستغفرك لما لا اعلم (ج: ۲، ص: ۲۸۳، الباب التاسع فی احکام المرتدین، ومنھا ما یتعلق بالحلال والحرام وکلام الفسقة والکفار وغیر ذلك)

اور ہر مسلمان کے لیے یہ مناسب ہے کہ اس دعا کو صبح وشام پڑھنا اپنا معمول بنالے۔ کیونکہ جناب رسول اللہ ﷺ کا یہ وعدہ ہے کہ یہ دعا شرک کے بھنور میں غرق ہونے سے بچاؤ کا سبب بنے گی اور دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَیْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ، وَ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا اَعْلَمُ

یہ دعا تین مرتبہ لکھی جارہی ہے اور تینوں جگہ الفاظ کا معمولی فرق ہے مگر سب کے معنی ایک ہیں۔ کوئی ایک دعا یاد کرلی جائے اور پھر اسے تین مرتبہ روزانہ یا ایک ایک بار صبح، دوپہر، شام پڑھنے کا معمول بنالینا مناسب ہوگا۔

## مسافران آخرت

**1** دار العمل چشتیہ کے سرپرست جناب خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کے سسر محترم سید محبوب حسین صاحب کا انتقال ہوگیا۔ تمام حضرات وخواتین سے درخواست ہے کہ مرحوم کے لیے کم از کم تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر ایصالِ ثواب کر دیں۔ جزاک اللہ

**2** زوجہ پرویز خان والدہ صاحبہ عمران خان ساکن کالو خان صوابی قضائے الٰہی سے انتقال فرما چکی ہیں، ان کو سورۃ اخلاص پڑھ کر ایصال ثواب کریں اور ثواب دارین حاصل کریں۔ اللہ شانہٗ ان سے عفو ورحم وکرم کا معاملہ فرما کر ان کی مغفرت فرمائیں۔ (آمین)

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل
## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل
## ہر قسم کی نظرِ بد اور لا علاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمدللہ دار العمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات و شیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دیئے ہیں، جن کی مدد سے با آسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جا سکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کر سکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کہتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کر کے رجعت سے بچا جا سکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آ جائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتا دیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

**درجہ اول ھدیہ: -/5500 روپے**

**درجہ دوم ھدیہ: -/10500 روپے**

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظرِ بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کر سکتے ہیں۔ اسی طرح لا علاج بیماریوں کا بھی علاج کر سکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تا کہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

**رابطہ** مولانا محمد عرفان (ناظم درسگاہ) 0321-4661681 دوپہر 2 تا 5 (علاوہ جمعہ و اتوار)

# حصار کی ضرورت و حفاظت کے قرآنی اعمال

حکیم عبدالروف نظامی (رینالہ خورد)

اس پرفتن دور میں جبکہ ہر طرف مادیت کا زور ہے، انسان اپنی خواہشات کی چکی میں بری طرح پس رہا ہے۔ اللہ کا ڈر ہی انسان کو اس مصیبت سے بچا سکتا ہے۔ انسان سکون قلب کے لیے تو پکارتا ہے مگر یہ سب کچھ زبانی زبانی۔ عمل کے لیے وہ ہرگز تیار نہیں۔ جب بے شمار مصائب میں گھر جاتا ہے تو ان سے نجات کے لیے یا تو از خود وظیفے شروع کر دیتا ہے یا عاملوں اور پیروں کے پاس چلا جاتا ہے۔ از خود اس طرح کہ آج بے شمار عملیات کی کتابیں موجود ہیں۔ لکھنے والوں نے ان میں کہاں کیا گل کھلا رکھیں ہیں، میرے جیسا بندہ ہی سمجھ سکتا ہے۔ ان میں اپنی طرف سے بنا کر وظیفے، تعویذ اور نقش دیے ہوئے ہیں۔ یا عاملوں اور پیروں کے پاس جاتا ہے۔ ان سے وظیفے پڑھنے کو اور تعویذ اور نقش ان کے مقرر کیے ہوئے نذرانے ادا کرنے کے بعد حاصل کرتا ہے۔ ان میں سے اکثر صحیح طور پر علم نہیں رکھتے۔ مختلف وظائف، روحانی طالبوں کو مزاج اور وظیفہ کے مزاج کا جائزہ لیے بغیر ہی بتلا دیتے ہیں۔ پھر وظیفہ کرنے والا طالب شکایت کرتا ہے کہ اس کا کام تو بنا نہیں البتہ طبیعت یا پھر صحت خراب رہنا شروع ہو گئی۔ دوسرا اس پر حصار لگایا اور نہ رجال الغیب کی دعا پڑھی اور نہ ہی اس کے رخ کو مدِ نظر رکھا۔ بس وظیفہ کرنا شروع کر دیا۔ وظیفہ کے مؤکلین جو نظر نہیں آتے، اس شخص پر وارد ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی شیطان ارواح خبیثہ کی صورت میں وارد ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ دونوں میں جنگ شروع ہو جاتی ہے۔ طالبِ روحانی اپنے انجام سے بے خبر اپنا عمل جاری رکھتا ہے اور امید کرتا ہے کہ جس مقصد کے لیے وہ یہ عمل کر رہا ہے، وہ پورا ہو جائے۔ جبکہ وہ اپنے اوپر ایک جنگ طاری کر لیتا ہے۔ اگر تو یہ شخص کسی کامل عامل یا پیر طریقت کا مرید ہے تو اس کا پیر اپنی ریاضت اور روحانی طاقت کے ذریعہ ان ارواح خبیثہ کو زیر کر لیتا ہے۔ دوسری صورت میں اگر وہ عامل کسی کا مرید نہیں اور حصار کے بغیر اور رجال الغیب کا دھیان کیے بغیر اپنا عمل جاری رکھتا ہے تو خبیث ارواح مؤکلین پر حاوی ہو جاتیں ہیں۔ جب مؤکلین پیچھے ہٹ جاتے ہیں تو پھر وہ ارواح خبیثہ براہِ راست عامل کے ساتھ بر سرِ پیکار ہو جاتی ہیں اور وہ اس کے بدن میں حلول ہو جاتی ہیں اور طبیعت خراب ہو جاتی ہے، سر بوجھل، کندھوں اور پنڈلیوں میں درد، چڑچڑا پن، جسم گرم ہو جاتا اور بخار کی کیفیت، ہر وقت سونے کی عادت ہو جاتی ہے۔ اور بچارے عامل کو سمجھ ہی نہیں آتا کہ ذکر الٰہی کا ورد کرنے سے اس کی طبیعت کیوں خراب رہنا شروع ہو گئی؟ اسی وجہ سے لوگوں نے اعتماد کرنا چھوڑ دیا ہے۔ ہوتا یہ ہے کہ شیطانی مؤکلات دوسروں پر سوار ہو جاتے ہیں۔ اس کے ذہن میں خیال ڈال دیتے ہیں کہ یہ بندہ جو کہہ رہا ہے، وہ جھوٹ ہے۔ ہر انسان میں اس کی طاقت کے مطابق روحانیت عطا کی جاتی ہے۔ اب اس میں وہ تحریک پیدا کرنا چاہتا ہے۔ اگر اس میں نور کا اضافہ ہو جائے تو دماغ خراب اور ماؤف ہو جاتا ہے اور اس میں حیوانی خصلتیں پیدا ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔ رجعت کی یہ بڑی حالت ہوتی ہے۔ گھر میں لڑائی جھگڑے اور نا اتفاقی شروع ہو جاتی ہے۔ اس سے آگے تو پاگل پن، روح ناپاک ہو جاتی ہے اور نورانی مؤکلات نہیں آتے، سفلی قوتیں آتی ہیں۔

حصار اگرچہ ہر عمل میں ضروری نہیں ہوتا لیکن بزرگوں نے فرمایا ہے کہ اگر ہر عمل میں حصار کو ملحوظ رکھا جائے تو بہتر ہے۔ دراصل حصار شیطانی چالوں سے محفوظ رہنے کے لیے کیا جاتا ہے۔

عام حصار تو ایک ایک بار چاروں قل، ایک بار آیت الکرسی اور ۱۳ مرتبہ ''یَا رَقِیْبُ'' پڑھ کر اگر بانیت حصار اپنے اوپر دم کر لیں تو حصار ہو جائے گا۔

اگر ''یَا رَقِیْبُ'' کی ریاضت کر لی جائے تو زیادہ مناسب ہے۔

## یَا رَقِیْبُ کی ریاضت کا طریقہ

یَا رَقِیْبُ بعد نماز عشاء، اول آخر ۱۱ بار درود شریف، مقررہ وقت اور کوشش کریں مقررہ جگہ، خالی کمرے میں، یَا رَقِیْبُ 5000 مرتبہ روزانہ 41 دن پڑھنا ہے۔ بڑا گوشت نہیں کھانا۔ باقی جو مرضی کھائیں۔ پورا کرنے کے بعد میں 101 بار روزانہ ورد کرتے رہیں۔ بزرگوں نے فرمایا ہے کہ عامل کا پہلا علم حصار ہے۔ حصار کی ابتدا بھی بسم اللہ سے کی جاتی ہے اور عامل کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے نام کے موکلات کی زکوٰۃ ضرور ادا کریں۔ عموماً جادوگر، چاہے وہ جنات سے ہی ہوں، وہ نام کا استعمال کرتے ہیں۔ ایک روحانی ونورانی حصار پیش خدمت ہے۔ اس کو حصار کی نیت سے 41 بار 41 دن اول وآخر درود شریف بعد نماز عشاء پڑھ لیں۔ آخری دن حسب توفیق صدقہ ادا کریں۔ پھر آپ اس کو اس طریقے سے بھی استعمال میں لاسکتے ہیں۔

4 عدد کیل لے لیں۔ اپنے گھر کے ایک کونے پر بیٹھ کر 11 دن 41 بار پڑھیں اور اس کیل کو اس کونے میں دبا دیں۔

پھر اگلے 11 دن دوسرے کونے میں یہ عمل کریں اور کیل دبا دیں۔

پھر تیسرے اور چوتھے کونے میں بھی یہ عمل کر کے کیل دبا دیں۔ یہ آپ کا اور آپ کے گھر والوں کا حصار ہو جائے گا۔

پانی بھی پڑھ کر پی سکتے اور گھر میں چھڑک سکتے ہیں۔

عمل: بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ آیت الکرسی لکھ ہزاری، یا محمدؐ تیری سواری، بسم اللہ دا کوٹ، کلمے دی تاڑی، چارے کندھاں، چارے کوٹ، یا محمدؐ تیری اوٹ، دھیروئی حضرت سلیمانؑ پیغمبر دی، میرے تے کوئی مت چلاوے چوٹ۔

برائے ردِ رجعت ودعوت وسحر جادو، طالب روحانی کو ہر دعوت میں اصراف عامر کو پڑھ کر دعوت شروع کرنی چاہئے۔ دعوتِ حزب البحر یا دعوت دعائے سیفی، برھتی یا دیگر کوئی اسمائے باری تعالیٰ کی دعوت دے تو اس کو چاہئے کہ دورانِ دعوت اور بعد دعوت دینے کے بھی، 21 اکیس مرتبہ روزانہ اسمائے ذیل پڑھا کرے کیونکہ یہ اسماء حصار عظیم کا مرتبہ رکھتے ہیں۔ جس کی وجہ سے کوئی رجعت نہیں ہوتی۔ ہر درج ذیل اسماء ہر قسم کی رجعت اور سحر کیلئے حصارِ عظیم ہیں۔ ہر قسم کے اسماء ہر دعا کی دعوت کی رجعت کو دور کرنے میں کبریت احمر کی تاثیر رکھتے ہیں۔ ان کو ضرور پڑھا کریں۔ اسماء یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عَلِيْقًا مَلِيْقًا خَالِقًا مَخْلُوْقًا كَافِيًا شَافِيًا اِرْتَطٰى مُرْتَطٰى بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا بِحَقِّ اُسَا تَاسَا لَاسَا وَلُوْسَا رَدِّ كُلِّ دَعْوَةٍ وَرَدِّ كُلِّ رَجْعَةٍ وَرَدِّ كُلِّ بَلِيَّاتٍ وَرَدِّ كُلِّ رِجَالِ الْغَيْبِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## دعا حاشیہ نبوی ﷺ

طریقہ زکوٰۃ 41 بار 41 دن پڑھ لیں۔ پھر صبح وشام سات بار تلاوت کریں۔ شر حاسد وقہر جابر وغیرہ سے خدا کی امان میں رہے گا اور کوئی گزند نہ پہنچے گی۔ اور ہر شش جہت وجسم پر تف کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ وَاِيَّاهُمْ فِيْ حِفْظِكَ وَعِيَاذِكَ وَعِيَالِكَ وَجِوَارِكَ وَاَمْنِكَ وَاَمَانَتِكَ وَحِزْبِكَ وَحِرْزِكَ وَكَنَفِكَ وَسِتْرِكَ وَلُطْفِكَ مِنْ كُلِّ شَرِّ شَيْطَانٍ وَسُلْطَانٍ وَّاِنْسٍ وَّجَانٍّ وَبَاغٍ وَّحَاسِدٍ وَّسَبُعٍ وَّحَيَّةٍ وَّعَقْرَبٍ وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔

## آیات حفاظت 3 بار

وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ۔

وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ۔ وَحَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ۔ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ۔ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۔ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً۔ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ۔ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ۔ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ۔ وَكُنَّا لَهُمْ حٰفِظِيْنَ۔ وَرَبُّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ۔ اَللّٰهُ حَفِيْظٌ عَلَيْهِمْ وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ۔ وَعِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِيْظٌ۔ وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ۔ یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ

## زمین وآسمان آفتاب سے بچاؤ کیلئے

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم۔ اعوذ باللہ سمیع العیم من الشیطن الرجیم۔ یاربك اعوذبك من همزات الشیطن واعوذ بك رب ان یحضرون۔ رب اعوذ بکلمات الله التامات من شر ما خلق۔ سلم قولا من رب رحیم۔ سلم علی نوح فی العلمین۔ سلم علی ابراهیم۔ سلم علی موسی وهارون۔ سلم علی ال یاسین۔ سلم هی حتّٰی مطلع الفجر۔ وسلم علی المرسلین۔ بحرمة الم المص الر المر کهیعص طه طسم طس یس حم حمعسق ق ن آمین۔ اللهم یسرلی امری بجاه النبی الکریم صل الله علیه وسلم۔

## تعویذ حفاظت یعنی حرز مرتضوی

اعوذ بکلمات الله التامات من غضبه وعقابه ومن شر عباده ومن همزات الشیاطین واعوذ بك رب ان یحضرون بحق یاحی یاقیوم یاحافظ یاحفیظ یارقیب یاوکیل یاالله یاسلم یاکبیر یامحیط یامهیمن یاقوی یامتین یامانع۔ الله حافظی الله ناصری الله ناظری الله شاهدی الله معی فسیکفیکهم الله وهو السمیع العلیم۔ لا حول ولا قوة الا بالله لعلی العظیم۔ فالله خیر حفظا وهوارحم الراحمین۔ وسخرت الریا ح والشیاطین والجن ولانس لسیدنا سلیمن علیه السلام۔ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ۔ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ۔ یا حی حین لا حی فی دیمومة ملکه وبقائه یا حی۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔

# لوح مبارک

شہزادہ منظور علی
سمون صاحب

## برائے روحانی حفاظت

ماہنامہ خزینہ روحانیات شمارہ اپریل 2015ء کا یہ خاص نواں شمارہ برائے روحانی حفاظت آپ کے ہاتھ میں ہے۔ سال میں دو خاص نمبر شائع کرنا اچھی بات ہے۔ شائقین کسی ایک موضوع پر مجرب و معیاری عملیات سے مستفیض ہو جائیں گے۔

آج کے اس دور میں کچھ شریر لوگ حاسد، دشمن، مخالف حضرات وخواتین ہر وبھر وکسی پر ناجائز وغلط قسم کے سحر جادو، تعویذ، ٹونہ عملیات، تنتر، ٹوٹکے، کالا علم، سفلی عمل کے ذریعے نقصان پہنچاتے رہتے ہیں۔ جس کی وجہ سے کسی غریب کمزور نیک انسان، عزت دار انسان کا ہر لحاظ سے نقصان ہو جاتا ہے۔ مثلاً شادی ونکاح میں بندش ڈالنا، مال و دولت، ترقی کاروبار وملازمت میں گڑبڑ کر دینا، کسی بیماری میں جکڑ دینا، الیکشن مقدمات امتحان میں کامیابی کو باندھ دینا، اولاد کی بندش، فصل زراعت کو باندھ دینا، یعنی دنیا کے ہر کام میں خلل ہو جاتا ہے۔

اس لیے اس خاص روحانی حفاظت نمبر شمارے کے لیے قرآن مجید سے لوح مبارک برائے حروف مقطعات نورانی سے فیض حاصل کرنے کے لیے سو فیصد مجرب آزمودہ عمل حاضر خدمت ہے۔

قرآن مجید کی ۱۱۴ سورتوں میں سے ۲۹ سورتیں ایسی ہیں جن کے اول میں حروف مقطعات نورانی آئے ہیں۔ یہ حروف مخفی رموز واسرار میں سے ہیں جو معجزانہ طور پر بے شمار اسرار رکھتے ہیں۔ مقطعات نورانی کے حروف خالص ۱۴ بنتے ہیں۔

**وضاحت:** لوح مبارک روحانی حفاظت کو نوروز عالم افروز، شب برأت، شب معراج، شب قدر، بروز جمعہ یا کسی اور سعد وقت میں مکمل پاکی سے قواعد عملیات کے مطابق سفید کاغذ پر عرق گلاب وزعفران کی سیاہی سے تیار کر کے پاس رکھیں۔

**مختصر فوائد:** روحانی حفاظت کے لیے یہ لوح مبارک مقطعات نورانی بڑی طاقت رکھتی ہے۔ دشمن کا کیا ہوا ہر وار علوی، سفلی، کالا، موہنی تنتر منتر، گنڈا تعویذ، ٹونہ ٹوٹکا، نقش، عمل وظیفہ سحر جادو، نظر بد کا ہرگز اثر نہ ہو گا۔ تیر، تلوار گولی، بم، بندوق، حادثہ، غرقابی سے حفاظت ہوگی۔ اس کے علاوہ بھی بے شمار فوائد حاصل ہوں۔

"لوحِ روحانی حفاظت یہ ہے"

۷۸۶

| ۱۷۳ | ۱۷۶ | ۱۷۹ | ۱۶۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۸ | ۱۶۶ | ۱۷۲ | ۱۷۷ |
| ۱۶۷ | ۱۸۱ | ۱۷۴ | ۱۷۱ |
| ۱۷۵ | ۱۶۹ | ۱۶۸ | ۱۸۰ |

# سورۂ یٰسین، صدقہ اور نیکی سے حفاظت

مولانا محمود الحسن صاحب مدظلہٗ

## سورۂ یٰسین سے حفاظت

یہ بچے بھی عجیب بلائیں ہیں تمام گھر والوں کو ہر وقت پریشان رکھتے ہیں گھر میں ہوں پورا گھر سر پر اٹھا لیتے ہیں باہر نکل جائیں تو اور پریشانی کہیں دور نہ نکل جائیں کوئی نقصان نہ کر دیں۔ یا بچوں کو کوئی نقصان نہ پہنچا دے، مختلف قسم کے وسوسے آتے رہتے ہیں۔ میرے ساتھ تو یہ معاملہ بہت زیادہ ہے (مگر اب نہیں اب تو ماشاء اللہ دونوں بچے مدرسہ میں پڑھتے ہیں قرآن مجید حفظ کر رہے ہیں) عموماً جب باہر جاتے ہیں میرے لیے بہت پریشانی ہوتی تھی۔ فوراً باہر جاتا بچوں کو تلاش کر کے لاتا حتیٰ کہ میں تنگ آ گیا ایک دن میں نے دعا کی یا اللہ تیرے بندے ہیں تو خود حفاظت فرما اور واپس گھر پہنچا اور اس دعا کے ساتھ سورۂ یٰسین شریف کی تلاوت شروع کر دی ابھی سورۃ مکمل نہ ہوئی تھی کہ بچے گھر آ گئے پھر میرا معمول بن گیا۔ جب ضرورت پڑی فوراً تلاوت شروع کی اور بچے گھر آ گئے۔ آپ حضرات بھی اس عمل سے فائدہ اٹھائیں، تجربہ کیلئے نہیں بلکہ عاجزی وانکساری کے ساتھ اور رب کریم کے کرم کے نظارے دیکھیں۔

## صدقہ سے حفاظت

2009ء کی بات ہے ایک مرتبہ میرا بڑا بیٹا محمد بلال گھر سے باہر نکل گیا معمول کے مطابق لیکن کافی دیر تک جب گھر نہ آیا صبح 8 بجے سے ایک بج گیا۔ لیکن بلال نہ آیا اور میں سورۂ یٰسین پڑھنا بھول گیا پورے محلے میں بات پھیل گئی قاری صاحب کا بیٹا گم ہو گیا کم وبیش 10 افراد تلاش میں نکل کھڑے ہوئے۔ میں مسجد کے پاس سے گزر رہا تھا دل میں خیال آیا کہ اگر مال اللہ کے نام پر خرچ کیا جائے تو اس سے بھی اللہ تعالیٰ کرم فرماتے ہیں یہ سوچ کر جیب سے پیسے نکالے اور دعا کی یا اللہ یہ پیسے تیرے نام پر تو اس کی برکت سے میرا بیٹا مجھے ملا دے۔ ٹھیک 15-10 منٹ بعد اطلاع آئی کہ بیٹا مل گیا۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا اور جلد اپنے بیٹے کو لینے جب اس آدمی سے ملا جس کے پاس محمد بلال تھا اس آدمی نے کہا مولوی صاحب شکر کرو آج اپنے ہاتھ سے خرچ کیا ہوا مال کام آ گیا۔ میں نے حیرت سے پوچھا کیوں؟ کیا ہوا؟ کہنے لگا سامنے ٹرین کی پٹڑی پر کھڑا ہوا تھا اور ایک طرف سے گاڑی (ٹرین) آ رہی تھی اچانک میں نے تو بھاگ کر بچے کو اٹھایا اور اتنی دیر میں ٹرین گزر گئی (الحمد للہ علی کل حال)

## نیکی سے حفاظت

شیطان کا کام ہے انسانوں کو غافل رکھے اور ہمارے اکابرین فرماتے ہیں جو دم غافل سو دم کافر۔ میرا ذاتی تجربہ ہے کہ جب بھی نقصان ہوا غفلت کی وجہ سے ہوا۔ (عموماً) صرف دو مثالیں عرض کرتا ہوں۔ جن لوگوں کو اکثر گاڑی کا سفر درپیش رہتا ہے وہ بخوبی اس بات سے واقف ہیں کہ ایکسیڈنٹ کا ہو جانا، ٹائر کا پنکچر ہونا، چالان ہونا یہ عام سی بات ہے۔ میں کہتا ہوں یہ بھی غفلت کی وجہ سے ہوتا ہے۔ دو تین بار تو خوفناک حادثہ سے اللہ تعالیٰ نے حفاظت فرمائی۔ وجہ صرف اللہ تعالیٰ کا فضل وکرم اور نیک عمل کی توفیق اور بس) آپ دوران سفر دیکھتے ہونگے بہت مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ جب راستہ میں کوئی مجبور شخص ہاتھ سے اشارہ کرتا یعنی آپ سے لفٹ مانگتا ہے اور آپ لاپرواہی سے گزر جاتے ہیں۔ آئندہ کوششیں کریں کہ نیکی ضائع نہ ہو چند دن پہلے کی بات ہے میں بائیک پر جا رہا تھا حسب معمول آدمی میرے ساتھ تھا۔ مخالف سمت سے گاڑی آ رہی تھی تو مجھے ایسے لگا کہ کسی نے پکڑ کر ایک طرف کیا جب گاڑی گزر گئی پھر مجھے خیال آیا کہ اللہ تعالیٰ نے اس نیکی کی وجہ سے حفاظت فرمائی۔ اس کے ساتھ چالان وغیرہ سے حفاظت کیلئے باتھ روم جانے کی دعا کا اہتمام کریں اور قدرت کے کرشمے دیکھیں۔ باقی اصل بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت وفضل وکرم کے امیدوار رہیں اور اپنے گناہوں کی وجہ سے ڈرتے رہیں رب العالمین اپنے محبوب ﷺ کے صدقے اور ہمارے اساتذہ کرام کی توجہات اور دعاؤں کے طفیل ہم سب کی حفاظت فرمائیں۔ آمین ثم آمین۔

# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ 1997ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جارہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یاحافظ یاحفیظ" ۷ "فراخی رزق" کا مجرب عمل ۸ درود ابراہیمی ۹ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل ۱۰ سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل

## (۲)......ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبرشپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے۔

۱ درود تنجینا ۲ "حصار" کا خاص عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل ۶ "منزل" کا پہلے درجے کا عمل ۷ سورۃ الناس کا عمل ۸ "تسخیر" کا خاص عمل ۹ درود خضری کا عمل ۱۰ سورۃ یٰسین کا عمل ۱۱ "سورۃ واقعہ" کا خاص عمل برائے فراخی رزق

## (۳)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ عالم ہونے کا ثبوت دینا لازمی ہے۔

۱ درود تنجینا ۲ "منزل کے پہلے دو درجوں" کے عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ "آیت الکرسی" کا خاص عمل ۶ "معوذتین" کا خاص عمل ۷ قصیدہ طوبیٰ ۸ قصیدہ حسنیٰ ۹ اسمِ ذات کا عمل ۱۰ عمل تہدیدی نامہ مبارک ۱۱ "جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت" کا خاص عمل ۱۲ نظرِ بد ختم کرنے کا دوسرے درجے کا عمل

## (۴)......خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ بہت آسان عمل ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر خوف کے بغیر عمل کریں۔

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یاحافظ یاحفیظ" ۷ عمل محبت "یالطیف یاودود" ۸ عمل زبان بندی

## (۵)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سکھے جاسکتے ہیں:

۱ ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ۲ آیت کریمہ کا خاص عمل ۳ شیطان وآسیب کو کمزور کرنے کا خاص عمل ۴ شیطان وآسیب کو بھگانے کا خاص عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کرلیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ruhanidarsgah
+ruhanidarsgah97 darulamalchishtia
خط وکتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570 فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772 (صبح 11سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ واتوار)
darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah.wordpress.com
ruhanidarsgah.blogspot.com ruhanidarsgah +92-322-7772772

# روحانی حفاظت کے اعمال

قیصر احمد بی۔ اے (کراچی)

معزز قارئین کرام! آج کے خطرناک دور میں انسان کو اپنی جان کی حفاظت کے لالے پڑ گئے ہیں۔ کہیں بم پھٹ رہے ہیں تو کہیں گولیاں چل رہی ہیں۔ کہیں لوٹ مار ہے تو کہیں شٹر ڈاؤن ہے۔ غرض انسان کو اپنی حفاظت کرنی مشکل ہوگئی ہے۔ صبح وہ اپنے گھر سے اپنے بال بچوں کا پیٹ پالنے نکلتا ہے۔ اگر وہ شام کو اپنے گھر صحیح وسلامت پہنچ جائے تو یہ اللہ تعالیٰ کا معجزہ ہی کہلائے گا۔ بہرحال اللہ تعالیٰ سب مومنین و مسلمین کو اپنے حفظ وامان میں رکھے۔ آمین ثم آمین۔

معزز قارئین کرام! اگر ہم حضور سرور کائنات محمد مصطفی ﷺ کے فرمودات وارشادات پر اور آپ ﷺ کی احادیث پر عمل کریں تو ہر وقت اللہ تعالیٰ کے حفظ وامان میں رہ سکتے ہیں۔ واضح رہے حضور ﷺ کا فرمان وارشاد اللہ جل جلالہٗ کا فرمان ہے۔ مگر ہم مسلمان اس پر عمل نہیں کرتے۔ اگر ہم آج عمل پیرا ہو جائیں تو خوشحال وخوشگوار زندگی آرام وسکھ چین سے بسر کریں اور میٹھی وچین کی نیند سوئیں۔

لیجئے! آج ہم آپ کی خدمت میں چند مجرب وآزمودہ اعمال ''روحانی حفاظت کے اعمال'' پیش کرتے ہیں۔ جو بھی کوئی ان اعمال پر عمل کرے گا، وہ ان شاء اللہ، اللہ تعالیٰ کی حفظ وامان میں رہے گا اور اس کا کوئی بال بیکا نہ ہو گا۔ حضرت رسالت مآب ﷺ نے فرمایا ''**انسان کا بہترین مال اور محفوظ سرمایہ صدقہ ہے**''۔

آج کل کے سنگین حالات کی وجہ سے لوگ اپنی جان ومال کا صدقہ نکالا کریں۔ رسول اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ صدقہ رد بلا ہے صدقہ موت کو ٹالتا ہے۔ صدقہ جب کسی ہاتھ سے دیا جاتا ہے تو وہ صدقہ دینے والے سے کہتا ہے:

**1** فانی تھا، مجھے باقی بنا دیا۔ **2** جھوٹا وحقیر تھا، مجھے بزرگی بخشی۔ **3** دشمن تھا، مجھے دوست بنالیا۔ **4** تو میرا نگہبان ومحافظ تھا، اب میں تیرا محافظ ونگہبان ہوں۔

صدقہ بلاؤں مصیبتوں وآفتوں کو دور کرتا ہے۔ ایک کامیاب دوا ہے۔ صدقہ حتمی قضاء کو بھی ٹال دیتا ہے۔ صدقہ دینے سے دن کی نحوست دور ہوتی ہے۔ اسی طرح رات کا آغاز بھی صدقہ سے کرو۔ اس سے رات کی نحوست دور ہوتی ہے۔ جب بھی سفر کرو، اپنا سفر صدقہ سے شروع کرو اور آیت الکرسی ودرود شریف پڑھو۔

## حصار برائے ہر بلا، مصیبت، آفت، جنگ وغیرہ

طریقہ: پہلے سات دفعہ آیت الکرسی اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی۔ درمیان میں یہ آیت تین مرتبہ پڑھے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۢ بِاَمْرِهٖ ۭ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ۭ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (اعراف:54)

تین دفعہ اس کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور ہاتھوں پر پھونک مار کر اپنے تمام جسم پر ہاتھ پھیرے اور شہادت کی انگلی پر پھونک مار کر پہلے اپنا حصار کرے۔ 24 گھنٹے تک ہر قسم کی بلا، آفت، تلوار، بندوق، توپ، بم وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ 24 گھنٹے کے بعد پھر یہی حصار کرے۔ دوران جنگ اگر صبح وشام کرے تو زیادہ بہتر ہے۔

## دعائے روحانی حفظ وامان

جو شخص ہر روز بعد نماز فجر یہ دعا ایک بار پڑھے اور اپنے اہل وعیال پر دم کرلے تو اگر سات طبقہ آسمان وزمین زیر وزبر ہو جائیں تو ان شاء اللہ ان کا

بھی بال بیکا نہ ہوگا۔ اگر پتھر بھی آسمان سے برسیں تو حق تعالیٰ جل جلالہ انہیں اپنی حفاظت میں رکھے گا۔ صدق دل سے پڑھنا شروع کیجئے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ۔ مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُـْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ۔ يَاحَافِظُ يَاحَفِيْظُ يَالَطِيْفُ لِّمَا يَشَآءُ اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ۔

## حصار برائے ہر بلا مصیبت و آفت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ کا کوٹ...... الا اللہ کی کھائی...... شاہ مرداں کی چوکی...... بحق محمد مصطفی ﷺ کی دہائی

طریقہ: اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور اس عبارت کو 101 بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور کلمہ شہادت کی انگلی پر دم کر کے اپنے گرد گھمائیں۔ ان شاء اللہ ہمہ قسم کی آفات سے محفوظ رہیں گے۔

## حفاظت جان و مال ہر قسم

حدیث پاک میں ہے جو شخص صبح و شام تین تین مرتبہ یہ کلمات پڑھ لے تو اس کی جان اور اس کے مال وغیرہ میں کسی بھی قسم کا نقصان نہ ہوگا۔ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ، مَا شَاءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَاْ لَمْ يَكُنْ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ، وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَابَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

**نوٹ** علیک توکلت اور ماشآء اللہ کان وما لم یشا لم یکن کی تین تین بار تکرار کریں۔

## اعانت و حفاظت الٰہی

دنیا کے تمام خطرات سے حفاظت رہتی ہے اور اللہ تعالیٰ غیب سے امداد فرماتا ہے۔ پس آپ کو چاہیے کہ "یاحفظ یاناصر"۔ "یاحفظ یاناصر" بلا تعداد پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ، آپ دنیا کے خطرات سے محفوظ رہیں گے۔

## دعا حفظ و امان و عمر درازی

شیخ محمد بن یوسف مندی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص ان آیات مبارکہ کو دن یا رات میں پڑھے گا تو وہ اللہ کی حفظ و امان میں رہے گا اور اس کا کوئی بال بیکا نہ ہوگا۔ آیات مبارکہ یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ (توبہ:128)

## حصار بدنی جان و مال حفاظت

عدل کرسی بدل کرسی، کرسی دین قرآن ...... جنہاں نے محمد ﷺ پڑھیا، ثابت رہن ایمان ...... لوہے کا کوٹ تانبے کا تالا ...... اِک لکھ 24 ہزار پیغمبر میری جان کا رکھوالا ...... حضرت سلیمان پیغمبر ویکھاں تیری رکھ دا تماشہ۔

طریقہ: سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور کلمہ شہادت کی انگلی پر دم کر کے اپنے چاروں طرف گھمائیں۔ ان شاء اللہ ہمہ قسم کی حفاظت اللہ تعالیٰ فرمائے گا۔

